# القاموس الجدید

## لغت عربی جدید

جسمیں

جدید عربی زبان اور اس کے مختلف لہجات کے تقریباً (دس) ہزار الفاظ و اصطلاحات جو آجکل مصر، شام و عرب وغیرہ میں مروج و مستعمل ہیں نظم و نثر اور علوم و فنون کی صدہا کتب اور جرائد و صحائف سے سالہا سال کے وسیع و غائر مطالعے کے بعد ملتقط کر کے ان کے مآخذ و معانی اردو زبان میں شرح و بسط کے ساتھ لکھے گئے ہیں

مؤلفہ

راجہ راجیسور راؤ اصغر (ونما) خلف اکبر راجہ اوپا پت راؤ ونہال کو بہادر ستشہادستان ملکہ

مصنف و مؤلف و مترجم

محبوب الاخلاق، حدیقۃ الاخلاق، گلبن دانش، گلزار دانش، ریاض دانش، کشف الاسرار، ہدیۃ الملوک، تاریخ جہانگیری، معالجات القلب، انتخاب بہار دانش، انتخاب انوار سہیلی، تشریح الفرس، گنجینۂ امثال، کارنامہ، نجم اللغات، مفتاح اللغات، افصح اللغات، نو خلدہ آفاق، قران السعدین، مجمع البحرین، نغمۂ عنادل، تاریخ ہند، مجمع الالفاظ، فرہنگ فارسی جدید وغیرہ وغیرہ

سنہ ۱۳۴۲ھ

اصل کتاب مطبع خجستہ آدکن میں طبع ہوئی اور مقدمہ تاج پریس میں چھپا

# القاموس الجدید

## لغت عربی جدید

جسمیں

جدید عربی زبان اور اس کے مختلف لہجات کے تقریبا (دس) ہزار الفاظ و اصطلاحات جو کہ زمانہ
مصر، شام و عرب وغیرہ میں مروج و مستعمل ہیں نظم و نثر اور علوم و فنون کی صدہا کتب اور جرائد
و صحائف سے سالہا سال کے وسیع و غائر مطالعے کے بعد منتخب کر کے ان کے مآخذ و معانی اردو زبان
میں شرح و بسط کے ساتھ لکھے گئے ہیں

مؤلفہ

راجہ راجیسور راؤ اصغر (ورما) خلف اکبر راجہ اومایت راؤ وہابکو بہادر سمستہاوران کلکنڈہ

مصنف و مؤلف و مترجم

محبوب الاخلاق، حدیقۃ الاخلاق، گلبن دانش، گلزار دانش، ریاض دانش،
کشف الاسرار، ہدیۃ الملوک، تاریخ جہانگیری، معالجات الکلب، انتخاب بہار دانش،
انتخاب انوار سہیلی، تشریح الفرس، گنجینۂ امثال، کارنامہ، نجم اللغات، مفتاح اللغات،
افسر اللغات، فرہنگ آفاق، قرآن السعدین، مجمع البحرین، نغمۂ عنادل، تاریخ ہند،
مجمع الالفاظ، فرہنگ فارسی جدید وغیرہ وغیرہ

سنہ ۱۳۴۲ھ

اصل کتاب مطبع حیدرآباد دکن میں طبع ہوئی تھی اور مقدمہ تاج پریس میں چھپا

الٰہی نامہ را آغاز کردم — بنامت نامہ را باز کردم

# مقدمہ

نیاز مند نے بدو شعور سے اپنی زبان کی اصلاح و ترقی کی جانب توجہ کی اور ملک و قوم کی خدمت کے لئے اپنے آپ کو وقف کر دیا چنانچہ لگاتار تیئیس (۲۳) سال کے ادب و انشاء، نظم و نثر، اخلاق و تواریخ اور علوم و فنون کے متعلق کم و بیش پینتیس (۳۵) کتابیں تصنیف و تالیف کیں جنہیں خدا کے فضل و احسان سے قبولِ عام و بقائے دوام حاصل ہوا لیکن راقم کی آخری اور معرکۃ الآرا تالیف عربی و فارسی اور اردو کا نہایت ہی جامع و مستند لغت ہے جو بیس برس کی ان تھک اور جانکاہ کوشش و محنت کے بعد ہر طرح مکمل ہو چکا ہے اور عنقریب طبع کیا جائے گا یہ لغت مفصلہ ذیل زبانوں کے الفاظ پر مشتمل ہے۔

(الف) پندرہ ہزار جدید فارسی الفاظ جو تیرہویں صدی ہجری میں مولد و مفرس ہو کر فارسی زبان میں رائج ہیں۔

(ب) پندرہ ہزار جدید الفاظ جو تمدن جدید کے اختراعات و انکشافات نے بہم پہنچائے ہیں۔

(ج) ایک لاکھ عربی و فارسی الفاظ جو عربی و فارسی اور اردو ادب میں مستعمل ہیں۔

(د) ہندوستان کی مشترک و عام زبان اردو کے ایک لاکھ الفاظ جو اردو نظم و نثر میں رائج ہیں۔

(ھ) چالیس ہزار وہ الفاظ جو سنسکرت کی قدیم علمی و ادبی کتب اور جدید اردو تراجم سے مطالعہ کرکے مجتمع کئے گئے ہیں۔

(و) دس ہزار انگریزی ترکی اور دوسری زبانوں کے الفاظ جو فارسی و اردو میں لکھے اور بولے جاتے ہیں۔

(ز) کئی ہزار محاورات و امثال جو فارسی و اردو میں مستعمل ہیں۔

چونکہ اس ضخیم و جسیم کتاب کے طبع اور شائع ہونے کے لئے ایک عرصہ درکار ہے اور جدید فارسی و عربی کی تعلیم کی احتیاج کا سخت احساس اساتذہ و تلامذہ اور حکام معارف عمومیہ کو ابتدا سے تھا چنانچہ اس کی تکمیل کے لئے مختلف تدابیر و انتظامات بھی کئے گئے۔ لہذا اس ضرورت عاجلہ نے مجھے اپنے لغت کے حصص (الف) اور (ب) کو علیحدہ علیحدہ طبع کرنے کی جانب متوجہ کیا پس میں نے اولاً فرہنگ فارسی جدید کو چھاپ دیا۔

یہ فرہنگ منطبع ہوتے ہی ہندوستان کے تمام طول و عرض میں مقبول عام ہوگئی۔ فصحائے ایران نے اس کا استقبال بڑی مسرت کے ساتھ کیا اور اسکو نہایت استحسان کی نظر سے دیکھا۔ ناظم معارف عمومیہ حیدرآباد دکن کی مجلس انتقادی نے بھی اس کو کامل العیار ٹھہرا کر مدارس ثانویہ، رشدیہ، اعدادیہ اور جامع عثمانی کے مدارس کلیۃ کے کتاب (کتب خانوں) کے لئے منظور فرمایا۔ انہیں قدر دانیوں اور ہمت افزائیوں کی بناء پر مؤلف نے اپنی فرہنگ

فارسی جدید کی ترمیم و تہذیب کر کے اس میں دو چند توسیع و اضافہ کر دیا ہے جس کا نسخہ ثانی (سکنڈ اڈیشن) عنقریب طبع ہو کر شائع ہونے والا ہے مع ہذا عامۃ الناس (پبلک) نے مذکورۂ بالا وعدوں (حصص عربی و غیرہ) کے ایفا کے لئے اپنی روز افزوں دلچسپی بے انتہا شوق و شغف اور مفرط اعتنا سے مؤلف کو اس بات پر آمادہ کر دیا کہ اپنے مؤلفہ جدید عربی کے لغت حصۂ (ب) کو بھی بہ عجلت ممکنہ شائع کر دے پس نہایت ادب کے ساتھ **القاموس الجدید** جو فی الواقع علامۂ فیروزآبادی کے مشہور و معروف قاموس کا مُستدرَک ہے قارئین کرام کے لئے پیش کیا جاتا ہے اس لغت کی تدوین و تالیف میں ہیچمداں نے جس قدر دماغی محنت کی ہے اور کتب و صحائف علمیہ اور جرائد یومیہ وغیرہ میں جو رقم صرف کی ہے اس کا کماینبغی احساس تو لغویین و لسانیین ہی کر سکتے ہیں تاہم اگر مطالعین بھی اس کو بہ نظرِ امعان دیکھیں تو ان کو معلوم ہو گا کہ محمد علی پاشا مؤسسِ دولتِ خدیویۂ مصر کے عہد سے تالیف کتاب ہذا کی تاریخ تک یعنے تقریباً صد سالہ دورِ علمی میں جس قدر لسانی ارتقا اور علمی تقدّم ہوا ہے اس کا عطر نکال کر قاموس ہذا میں بھر دیا گیا ہے۔ اس مسلم الثبوت

---

ے میرے خیال میں مولانا محمد عبدالحمید صاحب معین شخصی نائب صدر اعظم بہادر کی رائے کے بموجب اور بادی تمدن حدیث، کا آغاز بھی پاشائے ممدوح کی ادارۂ مصر سے ہوتا ہے اور عربی احیا و ترقی کا سہرا تو اسی والی کے سر رہا ۱۲

اسلامی مدبر و سیاسی نے جو علمی و ادبی خدمات انجام دلوائے ہیں وہ محیر العقول ہیں فلسفہ و علوم ریاضی جغرافیہ و ادب کے متعلق اس زمانے کی چالیس پچاس کتابیں ہماری نظر سے گذری ہیں جو السنۂ افرنجیہ خصوصاً فرنسی سے ترجمہ کی گئی ہیں۔ قاہرہ کی تقلید اسکندریہ اور شام کے کئی شہروں دمشق بیروت وغیرہ میں کی گئی۔ موخر الذکر میں تو کئی مکاتب و مطابع جثالقہ نے قائم کئے انہیں مدارس کے نتائج و حاصلات سے بطرس بستانی۔ وان ویک امیر کانی۔ سلیمان بستانی وغیرہ ہیں۔ بطرس نے ابتدائے حساب وغیرہ کے متعلق چھوٹی چھوٹی کتابیں لکھیں۔ پھر محیط المحیط اور قطر المحیط جیسا مستند لغت مدون کیا۔ کتاب مقدس کے عربی ترجمہ میں شریک رہا۔ بعد ازاں دائرۃ المعارف کو شروع کیا تھا کہ موت نے سارے منصوبے خاک میں ملا دئے یہ شخص محض ناقل تھا۔ تحقیق سے نا آشنا چنانچہ وادی الحجارہ کو وادالحجرا اور تلقبہ وغیرہ کو الکاموا لکھا ہے۔ سنا ہے کہ سلیمان بستانی سے جو الیاذہ کا معرب ہے۔ اس انسائی کلو پیڈیا کی تکمیل کرائی گئی ہے لیکن ہمارے پاس تو حرف عین تک وصول ہوا اور زمانۂ تدوین القاموس الجدید میں ہمارے پیش نظر رہا۔ وان ویک کی کتب علمیہ سے بھی ہمیں کسی قدر فائدہ پہنچا ایک اور علمی کتاب تحفہ سعدیہ نہایت مفید ہے کا تولیکی مطابع کی بعض کتابیں کارآمد ثابت ہوئیں۔ ان میں سے منجد۔ فرائد دریہ۔ اقرب الموارد یوحنا۔ دردبات کالغت وغیرہ ہمارے مآخذ میں سے ہیں۔ افسوس ہے کہ مصر کے ولاۃ نے جو خدیو کے لقب سے ملقب تھے۔ علم و ادب کی طرف

کچھ زیادہ اعتنا نہیں کی مدارس میں فرنسی۔ المانی۔ طلیانی۔ اور انگلیسی
وغیرہ کی تعلیم ہونے لگی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بقول علامہ عبدالستار صاحب صدیقی
رئیس (پرنسپل) جامع عثمانی، تمام افرنجی (یوروپین) الفاظ معرب نہیں مخرب
ہوکر زبانوں پر چڑھ گئے کوئی بروغرام کوئی بروجرام (لائحہ) کہنے لگا۔ ان
الفاظ کو ہم سوقی یا دارج سمجھکر ترک کردیتے لیکن سب جرائد و صحائف انہیں
مصحف الفاظ سے معمور نظر آتے ہیں اور لغوی کا فریضۂ اولیٰ یہ ہے کہ ہر قسم
کے الفاظ کی خواہ عامی (مبتذل) ہی کیوں نہ ہوں تفہیم معنے (نہ تقلید)
کے لئے تشریح و تصحیح کرے لہٰذا ہم نے اس قسم کے کثیر الاستعمال الفاظ شریک
کرلئے ہیں۔ ۱۸۹۲ء تک مصر کا یہی حال رہا حتّی کہ حسن قسمت سے عباس حلمی پاشا
خدیو مصر ہوئے۔ انہوں نے عربی کی اصلاح و ترقی میں خاص توجہ مبذول
کی۔ ان کے عہد میں علم و ادب اور صحافت نے اس قدر ترقی کی ہے کہ اسکی
تفصیل کے لئے ایک مستقل کتاب کی ضرورت ہے۔ مختصراً یہ کہ ہر قسم کے علوم
و فنون اور آداب کے متعلق کوئی سو کتابیں ہمارے کتب خانے میں ہیں مجلات
و جرائد کا کوئی حد و احصا نہیں۔ ان میں سے مقتبس۔ ہلال ع مقطم وغیرہ
خصوصاً منار (قاہرہ) اور جوائب (قسطنطنیہ) قابل ذکر ہیں۔ اہل ہند نے
جدید عربی کی جانب بہت ہی کم توجہ کی۔ یہ معلقات ہی سے لٹکتے رہے جریری

ع۔ الہلال کے مدیر جرجی زیدان نے عربی کی بڑی خدمت کی متعدد کتابیں تالیف کیں۔ برسوں رسالہ نکالا
لیکن علامہ موصوف کو تحقیق سے کچھ تعلق نہ تھا سرقوسہ کو سرقسطہ لکھدینے میں تامل نہیں کیا ۱۲

تبنی وغیرہ کی پرانی لکیریں پیٹا کیے۔

غرض اگر میری قصیر النظری غلطی نہ کرے تو ہندوستانیوں نے جدید عربی کے جو کتب و لغت لکھے ہیں ان کی کل کائنات اسی قدر ہے۔

(۱) پہلے پہل ایک مختصر لیکن بہت ہی مفید لغت مولانا سید عبدالرحمن صاحب مرحوم ٹونکی نے لکھا جو نواب محمد علی خاں کے عہد کا معلوم ہوتا ہے اب نایاب ہے

(۲) پنجاب یونی ورسٹی نے دو کتابیں عربی بول چال کے متعلق لکھیں جن میں بعض الفاظ جدید ہیں لیکن یہ کتابیں کسی مصری یا شامی کتاب کی نقل معلوم ہوتی ہیں۔ واللہ اعلم

(۳) مولانا سید محمد احمد صاحب حکیم معتمد خلیلیہ کالج ٹونک نے قدیم و حدیث عربی کا ایک جامع لغت لکھا۔

(۴) کلکتہ سے نے شائع کی۔

(۵) مولوی شبلی نے اپنے سفرنامے میں سات آٹھ صفحے کا ایک ضمیمہ درج کیا۔

(۶) پروفیسر بیندرگھاسٹ (حیدرآباد) نے بول چال (مکالمہ) کی ایک مفید کتاب انگریزی عربی میں لکھی۔

(۷) مولوی سید عبدالقدیر صاحب پروفیسر جامع عثمانی نے ایک مختصر سی فرہنگ مفید اللغات کے نام سے لکھی۔

(۸) مدیر پیسہ اخبار نے (عربی بول چال) انگریزی و عربی سے ترجمہ کی۔

(۹) حافظ عبدالرحمن خاں امرتسری نے بول چال کے نام سے دو

چھوٹی چھوٹی کتابیں لکھیں۔

(۱۰) پروفیسر توما آرنلڈ اور مولوی قاضی ظفرالدین احمد نے سواء السبیل لکھی یہ کتاب نہایت قابل قدر ہے اس کا ماخذ یورپ کے معتبر و مستند فرنسی المانی انگریزی مستشرقین ہیں۔ فی الواقع بڑی جانکاہی اور لیاقت کا کام کیا لیکن اس میں اکثر و بیشتر قدیم معرب و دخیل الفاظ اور فرسودہ باتیں ہیں۔

(۱۱) لغات عربی فیروزی اور

(۱۲) فیروز اللغات عربی

(۱۳) لغات جدیدہ مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے جدید عربی کے کوئی چار ہزار الفاظ کا مجموعہ اس نام سے شایع کیا۔ یہ کتاب قابلیت اور محنت سے لکھی گئی ہے۔ اس کے ماخذ مؤلف کے مطالعہ کتب کے علاوہ انگریزی مستشرقین کی فرہنگیں خصوصاً پادری ہوا کی عربی انگریزی ڈکشنری ہے

(۱۴) علامہ سما (اس۔ام۔ احمد) کا جدید دائرۃ المعارف۔ یہ کتاب کئی ضخیم جلدوں میں مدون ہوئی ہے۔ حقیقت میں قدیم و جدید ہر قسم کے علوم و فنون، ادب و تاریخ کا نہایت ہی مستند انسائی کلوپیڈیا ہے۔

(۱۵) مجلہ البیان جو لکھنؤ سے علامہ حضرت عبداللہ العمادی کی ادارت میں کئی سال تک نہایت حسن و خوبی سے جاری ہوتا رہا۔ مولانا عمادی نہ صرف ہندوستان کے مسلم الثبوت ادیب و مورخ ہیں بلکہ تمام عالم اسلامی میں ان کا کوئی نظیر موجود نہیں اختصاراً یہ کہ ایسا ادبی رسالہ قاہرہ اور آستانہ کو بھی نصیب نہ ہوا افسوس ہے کہ ملک کی بد مذاقی سے یہ رسالہ چل نہ سکا۔

(۱۶) جناب مولانا مولا بخش صاحب ام۔ اے ڈپٹی لٹ افسر سررشتہ جنگلات سرکار نظام نے ماڈرن عربک کے متعلق اس قدر حیرت انگیز مواد فراہم کیا ہے کہ پروفیسر ڈوزی کے مستدرک کو بھی گرد کر دیا۔

(۱۷) شمس الاطبا ڈاکٹر غلام جیلانی صاحب کا طبی لغت مخزن الجواہر اس میں جدید عربی کی بہت سی طبی اصطلاحات ہیں۔ یورپ کے عربی تقدم ادبی کا حال کتاب ہذا کے مقدمہ میں لکھنا موجب طوالت ہے۔ اس لئے ہم نے تمام افرنجی مستشرقین کی تالیفات و تصنیفات کو قاموس ہذا کے ماخذ کی فہرست کتب میں شریک کر دیا ہے کیوں کہ ہمیں عربی زبان کے ادب کی تاریخ یا لسانی تخلیط (لنگوسٹک سروے) یا السنہ سامیہ کا حال لکھنا منظور نہیں ہے جسکے لئے بیسوں ضخیم ضخیم جلدوں کی ضرورت ہوگی اختتاماً ہم زبان عربی کے منطقۂ نفوذ (دائرہ اثر) کے متعلق علامہ سما (اس۔ ام۔ اے) کے قابل قدر عالمانہ مضمون کی تلخیص درج کرتے ہیں جس سے مطالعین کرام کو عربی کے انتشار کی حیرت انگیز وسعت کے علاوہ اس زبان کے تمام لہجات بھی معلوم ہوں گے۔

علامہ ممدوح لکھتے ہیں کہ عربی کا منطقہ نفوذ کالیہ (جو انگلستان کے بندرگاہ ڈور کے مقابل ساحل فرانس پر واقع ہے) سے شروع ہوکر جزائر الملوک (جو اوقیانوسیہ میں واقع ہیں) تک ممتد ہے۔ یہ جن ممالک پر منطبق ہوتا ہے اسکی تفصیل حسب ذیل ہے۔

اورپا (یورپ) فرانسہ (اس پر آٹھویں صدی مسیحی میں کچھ دنوں اسلامی

قبضہ رہا اس لئے فرانسیسی زبان میں صدہا **مفرنس** عربی الفاظ پائے جاتے ہیں) اسپانیا (اندلس) موجودہ اسپانی زبان میں خمس عربی الفاظ داخل ہیں اور بواسطہ اسپانی۔ امیرکانی میں بھی کثیر الفاظ شریک ہوگئے ہیں۔ جنوبی ایطالیا پر مسلمانوں نے کئی دفعہ قبضہ کیا پس زبان احتلال میں بہت سے عربی الفاظ و تخیلات ایطالی (طلیانی) میں داخل ہوگئے۔ سواحل نمسا مجر (مجارستان) بلاد جہ (جہستان) ممالک بلقان (جو سابق میں دولۂ عثمانیہ کے حصص تھے بلاد لہ یا (لہستان) پولینڈ۔ قرم۔ قفقاسیہ (گرجستان) ان ممالک میں بواسطہ ترکی عربی نے نفوذ کیا۔

جزائر بحر متوسط، بلیارہ، قرشقہ، سردانیہ، صقلیہ۔ مالطہ۔ اقریطش قبرص وغیرہ ان جزیروں پر عربی قبضہ مدتوں رہا۔ ان کی زبانوں میں عربی عنصر موجود ہے۔ صقلیہ، مالطہ، وغیرہ کی زبان تو مصحف عربی کہی جاتی ہے۔ یورپ کی اور زبانوں المانی، ہولندی، انگریزی، روسی، نروجی اسوجی، دانیمارقی وغیرہ میں جو ہزارہا عربی الفاظ پائے جاتے ہیں وہ تعلیم و تدریس کی وجہ داخل ہوئے۔

**افریقیا** ۔ مراکش۔ الجزائر۔ تونس۔ فزان۔ طرابلس الغرب۔ برقہ مصر۔ صحرائے اعظم کے تمام واحات (نخلستان) مثلاً سیوہ۔ جغبوب اور دیا کوار یہ سب اسلامی ممالک و خطط سمجھے جاتے ہیں ان کی اصلی زبانیں بربری ہیں اور مصر کی قبطی ہے۔ لیکن عربی عنصر اسقدر غالب ہے کہ یہ عربی زبان کے مختلف لہجے (مراکشی، جزائری، تونسی۔ فزانی۔ طرابلسی وغیرہ) کہے جاتے ہیں

اور مصر کی زبان تو (جہاں قدیم الایام میں السنہ حامیہ یعنے ہیروغلیفی، ہیراطیقی اور قبطی بولی جاتی تھیں) اسٹانڈرڈ (ٹکسالی یا فصیح عربی) سمجھی جاتی ہے۔ صحرا میں توارک (طوارق) رہتے ہیں جن کی زبانیں اصلاً بربری (حامی) ہیں لیکن عربی نے بہت نفوذ کیا ہے۔ سوڈان غربی (جو غانہ۔ ساحل عاج۔ ساحل ذہب۔ ساحل عبید۔ داہومی۔ تمبکتو وغیرہ پر مشتمل ہے) سوڈان اوسط (جس میں بحیرہ شاد کے آس پاس کئی اسلامی ریاستیں۔ ادموا۔ ماسنہ وغیرہ اب تک قایم ہیں) سوڈان مصری جسکے اکثر مدیریات۔ بحر الغزال۔ کردفان۔ دارفور وغیرہ میں عربی ملکی زبان سمجھی جاتی ہے۔ حبشی (حبشہ کی) زبان کے کئی لہجے غنداری وغیرہ ہیں جنہیں سے غازی لہجہ السنہ سامیہ (سامی زبانوں) میں داخل ہے۔ شرقی افریقہ میں۔ سومال۔ زنجبار سے موزنبیق تک عربی کا کامل نفوذ ہے ارض ہافون، مقدشو، کلوہ، وغیرہ عربوں کے قدیم الایام سے تجارتی مرکز رہے ہیں جزائر قمر اور دار السلام کی زبان عربی ہے۔ جنوبی افریقہ کی ایک بڑی غیر مسلم قوم کا نام کفرہ ہے اور یہ کافر کی جمع ہے اس سے عربی نفوذ ظاہر ہے۔

**آسیا**۔ عرب۔ شبہ جزیرہ سینا۔ فلسطین و شام۔ بادیۃ الشام۔ بلاد الجزیرہ و عراق عرب میں تو عربی ملکی زبان ہے۔ آسیا الصغریٰ (ترکی) کی زبان **غربی ترکی یا عثمانی** کہلاتی ہے۔ اس میں تمام علمی و انتظامی الفاظ عربی ہیں۔ ایران، افغانستان، و بلوچستان میں فارسی کے صدہا لہجے بولے جاتے ہیں جن میں تمام تر عربی بھری ہوئی ہے۔ ہم نے جو جدید فارسی

کی فرہنگ لکھی ہے اس پر سرسری نظر ڈالیں تو معلوم ہوگا کہ تمام جدید لغات
و اصطلاحات عربی ہی عربی ہیں۔ ترکستان سے لیکر خطا تک عربی کا نفوذ بہت
قوی ہے۔ لیکن اِن سے پرے منگولستان و سیلا میں بہت ہی ضعیف ہوگیا ہے
ہندوستان پر (بجز سندھ کے مُوقّت احتلال کے) کبھی بھی عربی حکومت نصیب
نہیں ہوئی۔ ابتدا سے ترک و مغل اور افاغنہ ہی فرماں روائی کرتے رہے
جن کی زبان ترکی یا فارسی تھی لیکن ان کے واسطہ سے ہندوستان کی کُل
زبانوں میں جو عربی کا اختلاط پایا جاتا ہے وہ مُدہِشُ الفَہم ہے۔ شمالی ہند
کی زبانوں اور لہجوں سے آپ اصحاب بخوبی واقف ہیں اور اس امر سے بھی آپ
بے علم نہ ہونگے کہ مراٹھی و گجراتی زبانوں میں تمام حکومتی و مذہبی اور بیشتر
علمی الفاظ فارسی و عربی ہیں۔ مجھے کچھ جنوبی ہند کی دراوڑ زبانوں کے
متعلق کہنا ہے جو اروی' (تامل) تلنگی (آندھر) کنڑی۔ ملیالم۔ تولو وغیرہ
ہیں ان زبانوں کے اخلاط میں عربی بمنزلہ خون کے ہے۔ احاطۂ مدراس
میں (جو دراوڑ بھاشاؤں کا جنم بھوم ہے) کنیا کماری تک بلکہ لنکا میں بھی
جتنی ملکی و مالی و انتظامی اصطلاحات ہیں وہ اکثر و بیشتر عربی و فارسی ہیں
ان میں صدہا اقتصادی و تجارتی الفاظ ہیں جو عربی کی تصحیف معلوم ہوتے ہیں
مثال میں ہم اس قسم کے الفاظ کا دریا بہانے کو مستعد ہیں لیکن وضع الشئی
فی غیر محلہ اور طوالت کے خیال سے باز رہتے ہیں۔

جنوبی ہند کے بعض جزائر محل دیب (مالدویب) امین دو وغیرہ میں
اسلامی حکومت و اثر ہنوز باقی ہے اس لئے اگر ان کی زبانوں میں عربی کا غلبہ

ہو تو کوئی تعجب نہیں لیکن بحر ہند کے تمام ٹاپوؤں کی زبان میں جو ملایا (صحیح ملے) کہلاتی ہے عربی و فارسی کا اختلاط تحیر زا ہے اسی بنا پر علامہ سمانے تلے کو اسلامی زبانوں میں شریک کرلیا ہے۔ ارخبیل ہند مشرقی کے اکثر جزیروں جابہ (جاوہ) اَچِہ (آچین) فلپین وغیرہ میں عربی حکومت و تجارت ایک عرصۂ ممتد تک رہی لہٰذا ان میں عربی عموماً سمجھی جاتی ہے۔ واضح ہو کہ عربی کے ان تمام لہجوں میں بہت ہی فرق ہے۔ مصری و شامی عربی میں جو دو متصل اقطار کی زبانیں ہیں بڑی مغایرت ہے حتیٰ کہ خود عرب کے مختلف لہجے۔ حجازی، یمانی، حضرمی، عمانی، عراقی، رُبعی، نجدی، جزری وغیرہ میں بھی اختلاف پایا جاتا ہے۔ اس سے آپ حضرات سمجھ سکتے ہیں کہ اندلسی اور جابی (جاوہ کی عربی) میں جنہیں چار چار برّ اعظم حائل ہیں بعد المغرب و المشرق کیوں نہ ہو۔

واضح ہو کہ اگر فضل خدا شامل حال رہا تو ہمارا مصمم ارادہ ہے کہ باقی حصص یعنے سنسکرت ہندی وغیرہ کے لغت بھی جدا گانہ طبع و شایع کرائے جائیں۔

آخراً و نہایۃً قارئین کرام و مطالعین عظام سے توقع ہے کہ جو استقام بے ترتیبی اور سہو کتابت سے اس قاموس میں پیدا ہو گئے ہیں ان سے مجھے معاف فرمائیں گے اصل میں میں نے یہ کتاب کاغذ کے قطعات پر لکھی تھی جنکو بہ ترتیب حروف تہجی مرتب کرکے تبئیض کے لیے کاتب کو دیدیا گیا تھا۔ لیکن بے اعتنائی کے سبب ترتیب درہم برہم ہوگئی اور کچھ چٹھیاں مفقود ہوگئیں۔ معرف الفاظ۔ الف لام میں درج کردئے گئے۔ اِعراب کی صحت تو ہندوستانی

کاتبین سے ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے یہی وجہ تھی کہ فرہنگ فارسی جدید کے وقت کاپی خود مؤلف کو لکھنی پڑی۔ لیکن القاموس الجدید کے طبع کے وقت مؤلف اپنے مقر الحکومتہ پر تھا۔ پروف تک خود نہیں دیکھے۔

ناظرین اس کتاب میں ایک اور قسم کی غلطی بھی پائیں گے جو کثیر الوقوع ہے عربی نحو کی رُو سے اسما و صفات دونوں پر الف و لام تعریفی لانا ضرور ہے لیکن ہندوستان اور ایران کے علماء فقط صفات کے ساتھ الف۔ لام استعمال کرتے ہیں مثلاً بیت المقدس، آثار الباقیہ عدالت العالیہ (صحیح۔ البیت المقدس۔ الآثار الباقیہ۔ العدالۃ العالیہ) اگرچہ مستند نحاۃ عربی نے بھی اس کے جائز کرنے میں بہت کچھ تاویلیں کی ہیں لیکن احتراز مستحسن ہے۔ ان امور مافات کی کامل تلافی طبع ثانی میں انشاء اللہ ضرور کر دی جائیگی۔

نیازمند

راجیشور راؤ

۱۳۴۲ھ

## باب الف ممدودہ

آبار ۔ جمع (آب) باپ پادری ۔

آبار ارتوازیہ ۔ وہ کنواں جو کل کے ذریعے کھدوایا جاتا ہے ۔

آرتش ۔ نیر کرو ۔ داغو ۔ شلک کرو

آتش جی ۔ انجن کی آگ کا خبر گیر ۔ آتشبان ۔

آثارِ قدیمہ ۔ قدیم یادگار چیزیں ۔ مثلاً عمارات وابنیہ آلات ۔

آثاری } آثار قدیمہ کا عالم علم آثار قدیمہ کا ماہر
آثری } آرکیالوجسٹ

آدابُ اللغۃ ۔ لٹریچر ۔ ادب ۔

آدابِ عمومیّہ ۔ اخلاق عامّہ ۔

آستانہ ۔ استنبول ۔ دراصل ترکی وزراء کے اجلاس کرنے کی عمارت کا نام ہے جسکو (باب عالی) کہتے ہیں ۔ واضح ہو کہ شام ومصر میں عموماً استانہ کہتے ہیں ۔

آغا ۔ خواجہ سرا ۔

آفندی ۔ صاحب ۔ مسٹر ۔

آرفیتا ۔ درشنی ہنڈی ۔

آقاسی مہتمم دیوان خانۂ شاہی ۔

آکسیجن ۔ ایک عنصر (غاز) ۔

آلاتُ الحرب ۔ جنگ کے ہتھیار ۔

آلاتی ۔ علم الآلات کا عالم ۔

آلائی ۔ رجمنٹ ۔

آلۃُ البخار ۔ اسٹیم انجن

آلۃ تکسیر البندق ۔ سروتا ۔

آلۂ خیاطت ۔ سینے کی کل ۔

آلۃُ الطرب ۔ موسیقی کا آلہ ۔

آلۂ کاتبہ ۔ ٹائپ رائٹر ۔

آلۃ المتکلمہ ۔ ٹیلیفون ۔

آلۃ الملاہی ۔ موسیقی کا ایک آلہ ۔

آلۂ رافعہ ۔ لفٹنگ ۔ پمپ ۔

آمص ۔ (معرب فارسی آمیخ یا خامیز) ایک قسم کا طعام جو بچھڑے کے گوشت سے تیار کیا جاتا ہے ۔

آنسہ ۔ ان بیاہی لڑکی ۔ مس آوانس جمع ۔

## باب الف مقصورہ

اَب ۔ مسیحی لوگ پادری کو اب کر کے پکارتے ہیں ۔

اَبّار ۔ جلا ہوا سیسہ ۔ کالا سیسہ سرب سوختہ سرب سیاہ ۔

اَبّار ۔ سوئی بنانے والا ۔

اُبَازِن - جمع (ابزن) ٹب نہانے کا برتن -

اَبَازِیر - جمع (اَبزار) معرب (افزار) فارسی کا گرم مصالحہ جیسے سیاہ مرچ - دارچینی - زیرہ وغیرہ

اَبَالِہ } فارسی میں (بالہ) ہے - لکڑیوں کا
اِبَالہ } بڑا گٹھا -

اِبدال اُلاَسْہُم - حصص کی تبدیلی -

اِبرازُ التذکرہ - تنقیح ٹکٹ - چکنگ

اَبرَامِیس - ایک قسم کی مچھلی جس کا کھانا معدہ کو مضر ہے -

اِبْرَۃ الاِنْحِطَاط - قطب نما کی سوئی

اِبْرَۃ البوصلہ - قطب نما کی سوئی

اِبْرَۃ اَلْمَلَّاحِین - قطب نما - کمپاس

اَبْرَشِیَہ - دائرہ حکومت اسقف مذہبی اثر -

اَبْرَل } انگریزی چوتھا مہینہ اپریل -
اِبْرِیل }

اِبْرِیج - زرخالص معرب ہے فارسی (آب ریز) کا - دودھ یا چھاچھ کا برتن -

اِبْرِیز - خالص سونا - کندن - (معرب ہے ابروزن) کا

اِبْرِیْسَم - معرب فارسی (ابریشم) حریر - ریشم -

اِبْرِیشِم - ریشم

اِبْرِیقُ الشّاء - چاءدان - سماوار

اَبْزَار - گرم مصالحہ جیسے سیاہ مرچ دارچینی وغیرہ

اَبْزَن - معرب ہے - فارسی (آبزن) نہانے کا برتن - ٹب جمع اَبَازِن

اِبْزِیم - بقول بعض معرب یا دخیل اور بقول بعض مشتق بزم سے بمعنی دندان بپشین گزیدن - بکسوا - بک - (ابازیم) جمع

اِبطَال اَلْمُشَارَطَہ - عہد کا ٹوٹ جانا -

اَبطَح - گھاٹی -

اَبعَادِیَہ } جاگیر وہ قطعہ زمین جو حاکم وقت
اَبعَدِیَہ } سے کسی کو بلا محصول عطا ہو -

اَبَق - (دخیل) سریانی - ایک قسم کا کتان جسکو (قنب) کہتے ہیں اور جسکی چھال سے رسی بنتے ہیں -

اَبقَر - قلمی شورہ -

اَبْلَق - معرب ہے فارسی (ابلک) کا -

دو رنگ خصوصاً سیاہ و سپید۔

اَبْلُوج۔ معرب فارسی (آب لوج) کا قند سفید یعنی شکر۔

اَبْلِیز۔ } (یونانی) ایک سیاہ شے ہے جسکو
اَبْلِیس } دریائے نیل سواحل پر پھینکدیتا ہے جو مفید زراعت ہوتی ہے۔ یہ معرب یونانی (پیلوس) ہے۔

اِبْنُ بالذخیرہ۔ متبنی لڑکا۔

اِبْنُ شَاطِر۔ آوارہ لڑکا۔

آبْنُوس۔ (معرب یونانی ابیناس) آبنوس ایک سیاہ رنگ کا درخت

اَبْنِیَہ میریّہ۔ سرکاری عمارت۔

اَبُوالبَرَص۔ چھپکلی۔

اَبُوالذّہب۔ کھٹمل۔

اَبُوالرّکب۔ انفلوانزا۔

ابُوالرِّیاح۔ بادنما۔

اَبُوالکبیر۔ ہینگ۔ حلتیت۔

اَبُوالمُصْلِح۔ نمک

اَبُوالنظّارہ۔ عینک لگانے والا

اَبُوالنّوم۔ تخم خشخاش

اَبُوالہول۔ مصر کا ایک مشہور سنگی بت

اَبُوزدو۔ (معرب) رومی کشتی (کشتی کے اوپر کی طرف جدھر سے لوگ کشتی میں سوار ہوتے ہیں) کشتی کی بالائی سطح جس پر لوگ بیٹھتے ہیں۔

اَبُوزاجر۔ کوّا۔ غراب۔

اَبُوفروہ۔ درخت شاہ بلوط۔

اَبُوقلمون۔ ایک قسم کا کپڑا جو رنگارنگ جھلک دیتا ہے۔ گرگٹ۔

اَبُوقیر۔ باپ سردار۔ بزرگ۔ خدا کا نام۔ یہ معرب یونانی (ایکریوس) ہے۔

اُبُولیس۔ معرب یونانی (ایولس) ورم لثہ۔ مسوڑوں کا درد۔

اَبْیَض۔ سفید (بیض) جمع۔ مجازاً یورپین گورے لوگ۔

اَبِیل۔ (ارامی) راہب

اِپِیلُو۔ اپیل۔ مرافعہ۔

اتاموجور۔ معرب اٹاٹ میجر۔ ایک اعلیٰ خدمت کا نام ہے۔

اتاناسیا۔ (معرب یونانی اتنیسیا) ایک دوا کا نام ہے۔

اتجاہ الرّمی۔ توپ کی سیدھ

اتحاد الذمہ - مال یا جائداد کا محفوظ ہونا۔

اتحادی - ملک انگلستان کی ایک سیاسی جماعت جو موجودہ طرز حکومت کو قائم رکھنا چاہتی ہے۔ کنسرویٹو پارٹی۔ اتحادیوں جمع

اترجہ - ترنج نارنگی (چونکہ اس کے چھلکے پُر شکن ہوتے ہیں اسلیئے یہ میوہ اس نام سے موسوم ہوا۔

اترج - (معرب فارسی ترنج) نارنگی

اتعاب - اجر۔ معاوضہ۔ محصول۔ کرایہ فیس۔ (تعب) کی جمع

اتعاب فاحص - حساب کی فیس یا اجرت۔

اتفاق - معاہدہ۔

اتفاقیہ - معاہدہ۔

اتکات - تعظیم تکریم۔ حسن اخلاق سے پیش آنا۔ آداب مجلس۔

اتنوغرافی - (معرب اتناگرافی) آثار قدیمہ کا عجائب خانہ۔ نمایش گاہ۔ واضح ہو کہ یہ معنی غلط ہیں۔ اس کے صحیح معنی علم الاقوام کے ہیں۔

اتون - تنور بھٹی۔ بقول بعض ارامی ہے اور بقول بعض عبرانی عتون سے مشتق ہے جسکے معنی (تنور۔ بھٹی) کے ہیں۔

اتونس - (معرب انوس یونانی) ایک قسم کی مچھلی۔

اتون کلس - چونے کی بھٹی۔

اثا - زن - عورت - استری -

اثاث }
امتعہ } فرنیچر

اثاث المنزل - اسباب۔ گھر کا فرنیچر

آثار محفورہ متحجرہ - زمین سے کھدے ہوئے اور پتھر کے بنے ہوئے حیوانی یا نباتی اجسام۔

اثبات - شہادت۔

اثبات الخبیر - شناسندہ خط کی گواہی۔

اثبات بالکتابتہ - دستاویزی شہادت۔

اثری - دیکھ (اثناری) آثار قدیمہ کا عالم۔

اثریہ - قدیم چیزوں کا علم

اثریت - وراثت۔

اثیر - (معرب یونانی اخیرا) ایک قسم کی روٹی جو طبرستان میں کھائی جاتی ہے۔

اَثیر - ایک لطیف سیال شے جو نور و حرارت کے ایصال و انتقال کا باعث ہے یہ معرب یونانی ہے وہ لطیف مادہ جو فضائے آسمانی میں پھیلا ہوا ہے -

اَتھینا - } (معرب ایتھنز) ملک یونان کا دارالسلطنۃ
اَثینہ - }

اَجاجیر - (اَجاجر و اَجاجیر) جمع ہے اِجّار کی - بام خانہ

اَجّار - (معرب آرامی) بام خانہ

اِجازہ - اجازت - رخصت -

اَجّانۃ - (معرب یونانی انگیاں) پیالہ (اجاجین) جمع

اِجباری - لازمی - اضطراری

اِجباری تعلیم - لازمی یا حکمی تعلیم - وہ تعلیم جو سرکاری حکم کے موافق رعایا کو دلائی جائے -

اِجتِذابِ مُلاصقہ - مادہ کے اجزا کی کشش -

اِجتماع - معاشرت - سوسائٹی -

اِجتماعِ دَوَلِی - سلطنتوں کی کانفرنس یا اجلاس -

اِجتماعی - معاشرتی - سوشیل -

اِجتہاد - محنت -

اِجرا آت - کارروائی معاملہ -

اِجرا آتِ اِداریہ - انتظامی تدابیر -

اِجرا آتِ تحفّظیہ - احتیاطی تدابیر - ضمانت کی تدبیریں - ضمانت کی چارہ کاریاں - تدابیر حفظ ما تقدم

اِجرا آتِ حُکومۃ - سرکاری کام یا تدابیر -

اِجرا آتِ مجلسِ عَسکری - فوجی کارروائیاں کورٹ مارشل کی کارروائیاں -

اِجراءُ الرّوایا - ناٹک کے کھیل انجام دینا -

اِجرا آتِ وَقتیہ - چند روزہ تدابیر - ہنگامی تدابیر -

اِجرائی - تعمیلی - اگزیکیوٹو

اُجرۃ - محصول - کرایہ - مزدوری

اُجرۃُ الایداع - امانت کا معاوضہ -

اُجرۃُ البرید - ڈاک کا محصول - پوسٹیج

اُجرۃ القارب بحریۃ - کشتی میں باربرداری اور حمل اسباب کی فیس

اُجرۃُ النقل - باربرداری کا خرچ

اُجرہ - محصول دینا -

اَجزاخانہ ۔ فروخت ادویہ کی شاپ ۔ فارمیسی ۔
اَجزائے مرکبّہ ۔ وہ عناصر جن سے کوئی جسم بنتا ہے ۔
اَجزا بجی ۔ دوا فروش ۔ عطار ۔ دوا بیچنے والا ۔
اجزائی ۔ عطار ۔ دوا فروش ۔
اَجزائیہ ۔ دوا فروش کی دکان ۔
اِجماد ۔ جمانا ۔
اَجنبی ۔ غیر ملکی ۔ پردیسی ۔ (اجانب) جمع
اَجوداں ۔ (معرب ترکی) عوض بیگی ۔ ریڈی کیمپ ۔
اَجوق ۔ (معرب فارسی جوغ) گردن کی موٹائی ۔
اَجیال متوسطہ ۔ دیکھو (قرون متوسطہ)
اَجیر ۔ مزدور ۔
اَحافیر ۔ زمین سے نکلا ہوا اور پتھرایا ہوا جانور یا درخت فاسلز ۔
اَحالۃ الدعویٰ ۔ نئی تحقیقات
اِحتجاب ۔ اخبار یا پرچے کا بند ہونا ۔
اِحتجاج ۔ وکالت ۔ حمایت ۔ اسباب ۔

ناراضی اور وجوہ مخالفت پیش کرنا ۔
اِحتساب ۔ تابع رہنا ۔ خیال کرنا ۔
اِحتفال ۔ رچانا ۔ منانا ۔ ادائے رسم جلسہ کا منعقد ہونا ۔ مجمع ۔
اَحتفال السنوی ۔ سالانہ جلسہ
اَحتکار ۔ اجارہ یا ٹھیکہ لینا
اَحتکاک ۔ رگڑنا ۔ رگڑ
اِحتلال ۔ ملک پر کسی قوم کا قبضہ کر لینا
اَحتیاطی ۔ محفوظ
اِحتیال ۔ حصول مال بذریعہ فریب دغا ۔
احداث الثروۃ ۔ دولت کی پیداوار ۔
اَحدُ الشعانین ۔ عیسائیوں کی ایک عید ۔
اَحذیہ ۔ جوتے
اَحرار ۔ جمع (حُر) آزاد خیال ۔ لبرل
اِحراز ۔ حاصل کرنا ۔ پناہ دینا ۔ خبر گیری کرنا ۔
اَحسر ۔ قصیر النظر ۔ شارٹ سائٹڈ
اِحصار ۔ مردم شماری ۔ شمار کرنا ۔ گننا ۔
اِحصاء النفوس ۔ مردم شماری
اخبارات تلغرافیۃ ۔ تار برقی کی خبریں ۔
اَخبار داخلیہ ۔ ملکی خبریں
اَخبار کاذب ۔ جھوٹی خبر دینا

اُخْطُبُوط - (معرب یونانی آکٹوپوس) ایک دریائی چھوٹا جانور جس کے آٹھ ہاتھ پیر ہوتے ہیں -

اِختصاص قاضی الاِحالۃ - کمٹنگ مجسٹریٹ کا اقتدار -

اِختِصاصی - کسی خاص فن کا ماہر خاص کام کا

اِختلاس - خیانت - مالک کے مال میں تصرف کرنا -

اِختِلال کُلّی - بے بادشاہی - بدانتظامی -

اِختیار ضِمنی - اعتباری انتخاب -

اِخصاء - خاص فن میں ماہر ہونا -

اِخصائی - کسی خاص فن میں ماہر

اِخفاء الجانی - مجرم کو پناہ دینا -

اَخناَن - جمع (خن) جو فارسی خانہ کا معرب ہے - گاڑی کا کمپونڈ خانہ - جانوروں مثل کبوتروں اور مرغ وغیرہ کے لیجانے کے لئے ریل گاڑی میں علیحدہ خانے بنے ہوئے ہیں -

اَخور - اصطبل -

اَخیون - (معرب یونانی اخیان) گاؤزبان

اِدارَۃ - انتظام - اہتمام - سررشتہ دفتر - محکمہ -

اِدارۃ البضائع - سامان سررشتہ -

اِدارۃ البوسطہ - ڈاک خانہ - پوسٹ آفس

اِدارۃ الخزینۃ - پے اینڈ کیش آفس -

اِدارۃ العُصاۃ - باغیوں کی حکومت -

اِدارۃ سکّۃ الحدید - انتظام ریلوے کا دفتر -

اِدارۃ امور الجزائیۃ - اختیار سماعت صیغہ فوجداری -

اِدارۃ امور العسکریۃ - فوجی تنظیم وتنسیق - لشکری انتظام -

اِدارہ تجارِی - سررشتہ تجارت

اِدارہ زِرعی - سررشتہ زراعت - اگریکلچرل ڈپارٹمنٹ -

اِدارہ سیاسِیّۃ - ملکی یا سلطنت کے امور کے متعلق تدبیر یا انتظام

اِدارہ صِناعی - سررشتہ صنعت وحرفت

اِدارہ عمومیّۃ - عام انتظام

اِدارہ مالیّۃ - سررشتۂ مال کا انتظام فینانشل اڈمنسٹریشن زیر سرکاری یا مالگزاری کے متعلق اہتمام وانتظام

اِدَارۂ مَجلسُ الجنایات - انتظام عدالت فوجداری -

اِدَارہ مَدَنیّہ - دیوانی انتظام - ملکی نظم ونسق -

اِدَارہ مُفرَدَہ - وہ انتظام جو علیحدہ اور الگ ہو -

اِدَارہ مُلکیّہ - سیول اڈمنسٹریشن -

اِدَارہ مُنتظِمہ - انتظام بموجب آئین و قوانین -

ادَب خانہ - پاپخانہ

اَدَبی - اخلاقی - لٹریری -

اِدخَان - لفظی دھواں نکالنا (جدید عربی - حقہ یا سگریٹ پینا)

اِدرَاج - درج کرنا - خبر یا مضموں کا اخبار میں شائع کرنا -

اَدرَنہ - اڈریانوپل - جو قسطنطنیہ کو لینے سے پہلے یورپی ترک کا پایۂ تخت رہا -

اِدرس - سپاس نامہ اڈریس

اَدِلّہ - امر بدیہی وہ حقائق جن کو سچ مان لیا گیا ہے اور جن کے ثبوت کی ضرورت نہیں ہے اولیات

اِدِلّہ محسوسہ - مادی شہادتیں -

اَدَوات - آلات -

ادواتُ اللّعب - کھلونے

اَدَوات النّقل - باربرداری کے آلات -

اَدَوارد - معرب عیسائی نام (اڈورڈ) کا -

اَدَار - رومیوں کا مہینہ جو مارچ سے مطابق ہے -

اِذاعۃ - تذکرہ عمومیّہ } سرکلر گشتی - جریدہ اسلامیہ -

اَذَرِی - آذربائیجان کا رہنے والا -

اَرَاجِیل - شکاری -

اِرَادَہ سنیّہ - فرمان سلطانی منشور - توقیع -

اَرَاضِی سُلطَانیہ - شاہی جائداد یا زمین -

اَرَاضِی مِیریّہ - سرکاری جائداد یا زمین -

اَرباب البضائع - تاجران

اَرباب السّفارۃ - ایلچی سفرا -

اَربابُ السیاسۃ - مدبرین ملک

اَرباب الکارات - دستکاراں - کاریگراں -

اَرباب المناصب - حکام سرکاری

اَرباح متحصّلہ - اخیر فوائد

اَرباح مُقتسمہ - دوسری حصہ جو کسی

تجارت یا روزگار میں فی صدی کے حساب سے منافعہ یا سود کو بانٹ کر ہر ایک شریک کو ملے۔

اُرْبَان - جھینگا - مچھلی - گل بابونہ

اِرْتِبَاطِ کیمیائی - وہ کشش جو اجزاء صغیر (جواہر فرد) میں واقع ہو

اِرْتِجَازُ الرَّعد - گرج - کڑک۔

اِرْتِدَاد - واپس کرنا - لوٹا دینا - ری ایکشن۔

اِرْتِزَاق - نوکری - ملازمت۔

اِرْتِسَام - بچے کو عیسائی بنانا۔

اِرْتِفَاعُ الْاَسْعَار - قیمت کا بڑھ جانا۔

اِرْتِفَاعُ التَّطْهِیر - سب سے بڑی بولی -

اِرْتِفَاعُ السِّعْر - بھاؤ کا بڑھنا۔

اِرْتِقَاء - ڈارون کا وہ مسئلہ جس میں ہر ایک نوع کی ترقی تدریجاً لازم کی گئی ہے مسئلہ کون۔

اِرْتِکَابِ جِنَایَة - جرم کرنا۔

اَرْثَما طِیقی - حساب - علم حساب - ارتھمیٹک

اُرْتَہ - پلٹن۔

اُرْتَہ سواری - اسکواڈرن

اَرْثُوذکس - آرتھوڈکس - وہ عیسائی فرقہ جو خالص بائیبل کی تعلیم کا معتقد ہو۔

اِرْجَا - تاریخ ابتدا مقرر کرنا - التوا۔

اِرْجَاف - شورش خبر دینا۔

اَرْجَوان - (معرب ہے ارغوان کا جو ایک سرخ رنگ پھول ہے) سرخ جامہ سرخ کپڑا - سرخ - لال۔

اَرْجُوتَانت جَنرل - ایک فوجی افسر اوجیٹنٹ جنرل۔

اُرْجُوحَہ - جھولا۔

اَرْجَبِیذ - قلعہ دار - امیر قلعہ - فرمان فرما قلعہ دار - بزرگ۔

اَرْخَبِیل - مجمع الجزائر - جزیروں کا مجموعہ۔

اَرْخَنج - رخنہ - نہر خرد۔

اَرْخَول - دیکھو (ارخون)

اَرْخُون - معرب یونانی (آرخون) مقدم وہ گاؤں کا چودھری - گاؤں کا پٹیل

اِرْدَب - قدیم قبطی سے بواسطہ یونانی ارتبی سے معرب ہوا - ملک مصر کا ایک پیمانہ جو ۲۴ صاع وزن کا ہے اور سوکھی چیزوں کے ناپنے میں برتا جاتا ہے۔

اِرْدَخَل - مرد نازک اندام - پرگوشت - شریف بزرگ

اُردک - راج ہنس - قاز - بڑی بطخ -
اَردمُونا - معرب یونانی ارمتون بواسطہ سریانی) بادبان کشتی -
اُردُن - بیت المقدس کا دریا جو بحیرہ گلیلی (بحر طبریس) میں سے ہو کر بحیر لوط میں گرتا ہے عیسائی لوگ اسے مقدس مانتے ہیں -
(۲) دریائے جورڈن کے پانی رکھنے کی بوتل
اُردِناکس - محافظ
اُردُو - (معرب ترکی) لشکر کیمپ -
اردُوَاز - (معرب فرانسیسی اردواز) سلیٹ کی تختی -
اُردوی سائدات - قوم سلجوق کی چھاؤنی -
اُردہ کُول - پر اقطار
اِرزاف - جلدی کرنا -
اِرزبتہ - لوہے کی سلاخ
اَرزَن - ایک قسم کا پہاڑی بادام کا درخت جو بڑا تلخ ہوتا ہے دوائیوں میں کام آتا ہے اسکی لکڑی کا عصا بناتے ہیں جیسے العصا الارزنیۃ
اِرساء - جہاز یا کشتی کا لنگر ڈالنا -
اِرسالیۃ - کمیشن یا جماعت جو کسی کام کے لئے بھیجی جائے - وفد شئے مرسلہ مہم -
اَرِستقراطیۃ - (معرب ارسٹاکریسی) حکومت کی وہ طرز جو امرا کے ذریعے کیجاتی ہے -
اَرسِنال - توپ خانہ - مخزن - سلاح خانہ
اَرشدوک - (معرب اطالیانی ارش ڈیوک مفرس آرچ ڈیوک) امیر کبیر - اعظم الامرا امیر الامرا - شاہی خاندان کا شاہزادہ
اَرض قابلۃ الحراثۃ - مزروعہ زمین قابل کاشت اراضی -
اَرض مرشمہ - آبی زمین تری
اَرضِیۃ - وہ محصول جو مدت معینہ میں اشیا کے وصول نہ کرنے سے عاید ہوتا ہے بندرگاہ میں جہاز کے زیادہ ٹھہرانے کا کرایہ - ڈیمرج
اَرضیۃ جُمرک - بندرگاہ پر جہاز کے زیادہ ٹھہرانے کا تاوان -
اَرطبُون - دیکھو (اطربون)
اَرغالی - } ایک جانور جو بیل گاے کی
ارقالی - } سی شکل وصورت کا ہوتا ہے اور اس کے سر پر دو لال سینگ ہوتے ہیں -

اَرْغُول - بانسلی - بانسری -

اَرْقالی - دیکھو (ارغالی)

اَرْقَع - بے وقوف - احمق

اَرْقنَا - (معرب یونانی ارگنان) ارغنون جو ایک مشہور باجا ہے -

اَرْک - گنبد - محراب

ارکان حرب } فوجی اسٹاف
اَرْکانِ حربیّہ }

ارکانِ رَکینہ - صحیح اصول

اَرْکُون - حاکم - امیر - گانوں کا پٹیل -

اَرْکیلَہ - نارجیلہ - حقہ

اَرْملۃ السلطان - بادشاہ مرحوم کی بیگم -

ارمید - اینٹ - خشت -

اِرْمِیْ سلاحِک - ہتھیار رکھ دو -

اَرْناود - } صوبہ البانیہ کے باشندے -
اَرْناؤط }

اُرْنِک - نمونہ مسطر

اَرْنَدَج - جوتے کی سیاہی - جوتے کی پالش -

اُرْنیک - دیکھو (اورنک)

اَرْوام - جمع (رومی) روم کے رہنے والے - باشندۂ روم -

اَرْیا - شیر - اسد - باگھ (اریان) جمع -

اَرْیاف - جمع (ریف) قریہ - بادیہ - سرسبز کھیت - سیر حاصل مزرعہ - سرسبز زمین - شاداب زمین -

اَرْیان - جمع (اریا) شیر - اسد - باگھ

اَرْیس - امیر

اِزْبرتو - (معرب اسپرٹ) جوہر شراب جوہر روح -

اَزْرکان - (معرب فارسی) گل سرخ

اَزَج - برآمدہ - سایہ دار - راہ

اِزْدِرار - حقارت - تحقیر -

اَزْدَرخت - (معرب آزاد درخت) آسمانی رنگ -

اَزْمہ - آزمایش کا وقت - جوکھوں کا وقت نازک وقت -

اَزْمہ تجاریّہ - تجارتی نازک وقت

اَزْمہ عمومیّہ - ضرورت عامہ

اِزْمیر - شہر سمرنا

اِزْمیل - چھینی - برما سوراخ کرنے کا

اِزمیلی ۔ رانبی ۔ (آزامیل) جمع
اُزنکان ۔ گیرو ۔ پیلی مٹی ۔
اُزون ۔ ایک لطیف ہوا
اَزہران ۔ سورج اور چاند ۔
اَزیب ۔ (معرب) جنوبی ہوا ۔
اَساس ۔ محافظ خانہ ۔ بنیاد ۔ اصل مرکز
فوج کا
اَساطیر الجاہلیۃ ۔ علم الاصنام ۔ میتھالوجی
اسباب الاباحۃ ۔ بے جرمی کے حالات ۔
اسباب مخففۃ جرمیہ ۔ وہ حالات جن سے
تخفیف جرم ہو ۔
اِسبان ۔ اسپین کے باشندے
اِسبتالیہ ۔ دواخانہ ۔ دار الشفاء ۔
اِسبتالیہ میدان ۔ فیلڈ اسپتال
جنگ کا شفاخانہ ۔
اِسبانیہ ۔ ہسپانیہ اسپین
اِسبانیول ۔ اسپین کے باشندے ۔
اِستار ۔ گنڈا (چار عدد)
اِستانہ ۔ ملاحظہ ہو لفظ (آستانہ)
اِستبداد ۔ بادشاہ یا حاکم کی خود مختاری
خود رائی شخصیت ۔

اِستبدال الدین ۔ تجدید قرض
اِستجواب ۔ بند سوالات ۔
استجواب الاخصام ۔ بند سوالات
استجواب الشہود ۔ سوالات جرح ۔
اِستحقاق وفا فوری ۔ فوری تعمیل
اِستحکام ۔ مورچہ بندی کرنا ۔
اِستحکام آمامیہ ۔ فصیل کے باہر کی روک عام ۔
اِستحمام ۔ غسل کرنا نہانا ۔
اِستخدام ۔ کسی چیز کو کسی کام میں لانا ۔
اِستراد ۔ دعوی کرنا ۔ استغاثہ کرنا ۔
اِستسلام ۔ لینا ۔ وصول پانا
اِستعداد ۔ طیاری ۔ جنگی سامان سے
طیار ہونا ۔
اِستعراض ۔ جائزہ لینا
اِستغلام رسمی ۔ سرکاری مطالبہ
اِستعمار ۔ نو آباد کرنا
اِستقالہ ۔ استعفا دینا
اِستقلال ۔ خود مختار ہونا ۔
اِستقلال مدنی ۔ کسی ریاست کے
رہنے والوں کا اپنے حقوق پر بلا
مداخلت متصرف رہنا ۔

اِستقلال مُنحصِرہ - محدود الاقتدار سلطنت
اِستقلال موقتہ - ہنگامی سلطنت
استقلالیہ - بادشاہت -
استکشاف - فوج کشی یا غنیم کے حال کو
دریافت کرنے کے لئے فوج کا ابتدائی
ملاحظہ
اِستلام - لینا - وصول پانا -
اِستلفات - متوجہ کرنا -
اِستمارہ - (ایطالیانی) آفیشیل فارم
کاغذات احکام -
اِستنارۃ الفکر - روشن خیالی -
اِستنتاج - کسی امر سے کوئی نتیجہ نکالنا -
اِستنطاق - استفسار - بازپرس -
جواب دعویٰ - کورٹ آف انکوری
اِستنطاق الشہود - سوالات جرح -
استوکہلم - شہر اسٹاک ہوم
اِستہلاک - قرض کا وصول نہ ہونا -
اِستئناف - مرافعہ اپیل
اِستئناف اصلی - عام یا مقررہ مرافعہ
معمولی اپیل -
اِستئناف جنائیہ - مرافعہ فوجداری -

اِستئناف مدنی - مرافعہ دیوانی -
اَشعار نازلہ - کم ہونے والی قیمتیں
اِشتیداع العفش - گاڑی میں اسباب
بھرنا یا رکھنا - امانت چھوڑ دینا -
اسروب - جست - سیسہ
اَسطریا - آسٹریا - یورپ کا ایک ملک
اَسطرلیا - ملک آسٹریلیا
اُسطول - جنگی جہازوں کا بیڑہ - جمع اساطیل
اسطولہ - پھولدار موٹا کپڑا
اِسفنجہ - اسپنج کا معرب -
اِسفلت - تارکول -
اِسقاط - کمی گھٹاؤ - الونس کمیشن - مٹی کا ٹا -
اُسقف - بشپ - جمع اساقفہ -
اِسکافی - موچی جوتی گانٹھنے والا -
اِسکلہ - بندرگاہ جمع اساکل
اِسکنجی - درجہ دوم
اِسمنت - پلاسٹر
اَسمی - برلے نام -
اِسکملہ - تپائی - مونڈھا -
اِسکمناس - اگزیمین
اِسکوتیا - اسکاٹ لینڈ

اَسُوْج - عربی میں ملک سویڈن کا نام ہے

اُسْہُم عَادِیَہ - عام حصص -

اَسِیَا - ایشیا - شرقی بر اعظم

اَسِیَا الصغریٰ - ایشیاے کوچک

اَسِیَا الوسطیٰ - سنٹرل ایشیا

اَسِیر - جنگی قیدی -

اشارات - جمع (اشارہ) طویل لفظوں کا مختصر کرنا - جیسے علیگڈھ کا (علیگ)

اِشارہ - سگنل

اِشارہ جی - سگنلر

اَشَائِب - سگنل - اوباش لوگون کا غل غپاڑا

اَشْبَاح اَلْمَال - مویشی جو نظر ڈالنے سے معلوم ہو جائیں -

اِشْتِرَاک - امداد باہمی - کواپریشن اخبار کتاب موقت الشیوح کی خریداری بذریعہ اندراج نام چندہ -

اِشْتِرَاکی - محنت پیشہ لوگوں کی بہتری چاہنے والا - (اشتراکیون) جمع

اِشْتِرَاکِیہ - شوشل ازم - انقسام جائداد میں حال سے زیادہ مساوات پیدا کرنے کی تجویز -

اِشْتِرَاکی - شوشل - اجتماعی

اِشْتُوب - قنب - بھنگ

اُشْتُوم - دہن - منہ - بات کرنا -

اِشْتِیَام - مہر کرنے والا - سردار کشتی وہ ملاح یا شخص جو کشتی میں ہو -

اَشَد - زیادہ موٹا -

اِشْرَاقہ - آزاد لونڈی جو آزاد ہونے کے بعد کسی کے نکاح میں آئی ہو

اِشْعَاع - حرارت (گرمی) کا نکلنا

اَشْغَال - کام - کار - امور

اَشْغَال شاقہ - مشقت تعزیری

اَشْغَال عمومیہ - امور تعمیرات عامہ - پبلک ورکس -

اَشْغَال میریہ - سرکاری کام

اَشْغَال نافعہ - کارہائے رفاہ عام -

اَشْقَی - ستالی - ورفش -

اِشْقِیل - جنگلی پیاز

اِشْکِین - گھوڑے کی ایک رفتار

اَشْل - رسن - رسی

اَشْلا - فوج - لشکر

اَشْمَعَت - قوم بنی اسرائیل کی ایک

بڑی جماعت

اِشْمِئزاز - نفرت - مخالفت طبعی -

اُشْنان - ایک قسم کی گھاس جس سے کپڑے دھوتے ہیں -

اُشنانداِنہ - ایک برتن جس میں ہاتھ دھونے کا سامان رکھا جاتا ہے -

اِشْہار افلاس - دیوالہ کا اظہار

اِسْتِعیار الالعاب - تماشے -

اِصَابَۃ - ہیضہ کا کیس - مقدمہ - نالش معاملہ -

اِصَابَۃُ البحر - سمندر کے ڈکیتی -

اِصَابَۃ الطَّاعُون - ہیضہ - طاعون وغیرہ کا کیس

اَصَاطِب - جمع (اِصطب) طویلے -

اَصحاب الانقلاب - رڈیکل پارٹی -

اَصحابُ الحُرِّیَّۃ - وہ لوگ جو امور ملکی یا مذہبی میں آزادانہ برتاؤ یا کارروائی میں مدد دیں -

اصحابُ الرّواتب - وظیفہ یاب اشخاص -

اِصْحَاح - باب (خصوصاً بائیبل کا)

اِصدار - اخبار یا رسالہ نکالنا - حکم جاری کرنا -

اِصْرافَہ - معلم کا بچوں کو مٹھائی لیکر چھٹی دینا سال کے بعد یا ہفتہ میں -

اِصْطَبْل - اصطبل - طویلہ (اصاطب) جمع

اُسْطُقُسِّیَّہ - پرانی شنک -

اصطلاحات رمزیہ - بعض اشارے جو بات چیت کرنے میں مستعمل ہوتے ہیں -

اِصْطِلَاحَات قضائیۃ - عدالتی محاورات

اَصْلُ المَال - سرمایہ - پونجی -

اَصلی - قدیم باشندہ (اصلیون) جمع

اَصلِیُّون - جمع اصلی -

اَصْنَاف - اسباب - اجناس - اشیاء چیزیں

اَصنافِ رائجہ - وہ اجناس جن کی مانگ ہو -

اَصناف کاسِدہ - کھوٹی پونجی وہ اجناس جن کی مانگ نہ ہو

اصول اشتراکِ عامہ - وہ تجویز جس سے مال وجائداد رعایا پر برابر طور پر تقسیم ہو جائے -

اصول للغۃ - گرامر - قواعد

اُصول حربیۃ - جنگی قواعد -

اصول محاکمات جنائیۃ - ضابطہ فوجداری

اصول محاکماتِ حقوقیۃ - ضابطہ دیوانی

اُصول مضبوطہ ۔ مقرر بنیادیں
اصولِ عسکریہ ۔ فوجی ضابطہ ۔ ملٹری کوڈ
اصیل ۔ درخت شالی جس تک بالی نہ نکلی ہو۔
اضراب ۔ روگردانی ۔ قلی لوگوں کا کام کو ترک کرنا ۔ ہڑتال
اضطراب ۔ بدامنی ۔ بدنظمی
اضطہاد ۔ مذہبی تکلیف ۔ تعصب
اَضلاعِ متناظرہ ۔ مثلث کے مقابل کے خطوط
اِضمامہ ۔ چٹھیوں کا پلندہ ۔ کتابوں کا پارسل
اِطار ۔ چوکھٹا ۔ فریم ۔
اطالیا ؍ اطالیہ ۔ ایک ملک جو یورپ کے جنوب میں واقع ہے اٹلی ۔
اَطائب ۔ پسندیدہ چیزیں ۔
اطراف البدن ۔ بدن کے اعضا ۔
اَطرافُ لنّاس ۔ لوگوں کا عام یا ادنےٰ طبقہ عوام الناس
اِطراق ۔ متفکر ہونا فکر میں پڑنا ۔
اَطربون ۔ سردار فوج ۔
اَطرش ۔ اسم ۔ بہرا
اطروش ۔ ایک پرندہ
اطریۃ ۔ سویاں ایک قسم کا کھانا

اَطلاس ۔ اٹلس ۔ نقشوں کا مجموعہ
اطلاق السلاح ۔ بندوق سے فائر کرنا ۔
اطلاق المدفع والبندق ۔ توپ یا بندوق کا چھوڑنا ۔
اطلاق النّارہ ۔ بندوق یا راکفل وغیرہ کا چھوڑنا ۔
اِطلانتک ۔ بحر اوقیانوس
اَطلس ؍ اَطلاس ۔ نقشوں کا مجموعہ ۔ اٹلس
آطنہ ۔ ایشیائے کوچک کا ایک شہر
اطیان ۔ مزرع ۔ زمین کاشت
اعتدا ۔ حملہ ۔ مارپیٹ ۔ چڑھائی ۔ پیش دستی ۔
اعتدائی ۔ حملہ آور ۔ جنگ جو
اعتراض ۔ جائزہ لینا
اِعتصاب ۔ ایکا کرنا ۔ اتحاد کرنا ۔ سٹرائک کرنا
اعتقال ۔ لکنت
اعتقال ریح سدّات ۔ آنتوں میں ریح کا رک جانا ۔
اعتماد للمصرف ۔ مقدار زر جو کوئی شخص بنک سے وصول کرسکتا ہے ۔
اعتیادی ۔ معمولی ۔ رسمی ۔ عادتی ۔ مقررہ ۔
اِعدام ۔ سزائے موت یا قتل ۔ پھانسی دینا ۔

اَعْرَاض - حادثات -
اَعْشَارِی مُسَلسَل - کسر متوالی -
اَعْضَاء - کسی کمیٹی یا مجلس کے شرکاء - ارکان
عضو کی جمع جو ممبر کا ترجمہ ہے -
اَعْضَاءِ اَثَرِیَّہ - اصول ارتقا کے بموجب
انسان کے وہ اعضا جو بالفعل کچھ مفید نہیں
بلکہ یہ قدیم ساخت کا بقیہ ہیں - مثلاً کان کا
بیرونی حصّہ -
اَعْضَاءُ الْمَجْلِس - کسی انجمن کے ارکان -
اِعْفَا - براءت -
اَعْفٰے - بری - آزاد - مبرا
اِعْلَام - نوٹس
اِعْلَامِ مَطْلُوب عَلَیہ - کسی فعل کی اطلاع
اِعْلَانِ اَلْحَرب - لڑائی کا الٹمیٹم
اِعْلَانِ الشِّرکۃ - اشتہار کمپنی - پراسپکٹس
اَعْمَالِ تَحَفُّظِیَّہ - حفاظتی امور -
اَعْمَالِ حَرْبِیَّہ - فوجی خدمت -
اَعْمَال - کارنامے -
اَعْیَان - رؤسا - امرا - شرفا - لارڈز -
اَغَارِقَہ - یونانی لوگ -
اَعْرَاض - اسباب - فرنیچر -

اِعْرَاض - جانب داری - طرفداری - گذر
اِغْرِیق - یونانی لوگ - باشندگان ملک یونان
(اَغَارِقَہ) جمع
اِغْرِیقِی - باشندۂ یونان - یونان کا رہنے والا -
(اَغَارِیق و اغارقہ) جمع
اَغُسْت - انگریزی آٹھواں مہینہ اگست
اَغُسْطُس - اگسٹ کا مہینہ - انگریزی آٹھواں
مہینہ -
اِغْلَال - مکر - بے وفائی -
اَغْلَبِیَّہ - کثرت رائے - مجارٹی
اِغْمَاء - بے ہوشی - اضمحلال - پژمردگی -
اِفَادَۂ رَسْمِیَّہ - سرکاری اطلاع -
اِفْرَاج - رہائی
اِفْرَاج بِالضَّمَانَۃ - ضمانت پر رہا کرنا
اِفْرَاخ - پرندوں کا انڈوں سے بچے نکالنا
اِفْرَنْج - یورپ - فرنگستان
اِفْرَنْجِی - یورپ کا باشندہ - فرنگستانی
اِفْرِیز - پشم کا موٹا اور گاڑھا کپڑا اسٹیشن
وہ جگہ جہاں لوگ ریل پر سوار ہونے کیلئے
کھڑے ہوتے ہیں -
اِفْرِیجَہ - ایک قسم کا اونی کپڑا جو بے جلا دبیز

واسطہ ہوتا ہے

اِفرِیقیا
اِفرِیقہ } افریقہ

اِفرِیقی - افریقہ کا رہنے والا
اَفسُون - جادو - منتر - کلمات سحر
اِفشائے السِّر - راز فاش کرنا -
اَفشِین - رومیوں کی نماز کا ایک خاص حصّہ ہے اور یہی نماز -
اَفعَال - قوانین - احکام -
اِفقاد - گم کر دینا - کھو دینا
اُفُق مصنوعی - وہ ساختہ دائرہ جو افق کے ظاہر کرنے کے لیئے بنایا جاتا ہے -
اَفکار اِنقلابِیَہ - انقلاب سلطنت کی رائیں
اَفکار العُمومِیَّہ - پبلک کی رائیں
اَفکارِ صالحہ - صحیح جذبات - واجبی جوش
اَفکار فاسدہ - ناجائز جوش و جذبات
اِفلاس - دیوالہ - ناداری
اِفلاس کاذب - فرضی دیوالہ جھوٹی ناداری
اَفندی کلمۂ تعظیم - جناب - صاحب
اَفوزفہ - ٹھیکہ - اجارہ
اَفوکات، افوکاتو - وکیل - اڈوکیٹ

اَفوکاتِ عمومی - اڈوکیٹ جنرل -
افوکاتیہ - افوکات کا دفتر
اَفیُون - افیون - افیم - لبن الخشخاش -
اِقالہ - معاہدہ کا فسخ کرنا - معاف کرنا - نوکری سے برخاست کر دینا - برطرفی - موقوفی -
اِقالۃُ البیع - خریداری کا فسخ ہو جانا -
اَقاصی الارض - دنیا کے کنارے
اقالیم بلقعیہ - ولایات غیر آباد
اَقالیم شمالیۃ و غربیۃ - صوبجات غربی و شمالی
اَقانیم - جمع (اُقنوم) ملاحظہ ہو لفظ (اُقنوم)
اِقتار - افلاس - خواری - ذلت
اَقرابادین - (معرب گرافا بدیان یونانی) کا بواسطہ سریانی - علم ترکیب الادویہ - لغات الادویہ -
اِقتراح - تجویز - ایجاد - تحریک - ووٹ درخواست -
اِقتراض - قرض لینا
اِقتراع - جبراً فوج میں بھرتی ہونا
اِقتراع - قرعہ اندازی
اِقتراف - کمانا
اِقتران - دو سیاروں کا میل

اِقتِصَاد - میانہ روی - کفایت شعاری
سیاست مدن -
اِقتِصَادُ السِّیَاسِی - سیاست مدن -
پولیٹیکل اکانمی - ان چیزوں کے پیدا کرنے
تقسیم اور خرچ ہونے کے قاعدوں کا علم
جن کی انسان کو ضرورت ہے -
اِقتِصَادُ المَنزِل - تدبیر منزل - انتظام
خانہ داری -
اِقتِصَادِی - کفایت شعاری کے متعلق
پولیٹکل اکانمی -
اِقتِصَادِیّ - اسم فاعل - علم الاقتصاد کا
ماہر - اکانمسٹ -
اِقتِصَادِیَہ - مونث اقتصادی
اِقتِصَاص - بدلا لینا
اُقحُوَان - گیندا -
اَقرَاءُ الشِّعر - نظم کی اقسام - اصناف سخن
اَقرَابَادِین - قرابادین علم ترکیب ادویہ
اِقرَار - منظور کرنا - پاس کرنا
اِقرَار بالیمین - بیان حلفی
اِقرَاع - قرعہ ڈالنا
اَقرِیدِس - (معرب یونانی اکردس) ایک

قسم کی مچھلی جو تقریباً بیڑھی کے برابر ہوتی ہے
اَقسِمَا - (معرب یونانی اکسملی) یہ دو الفاظ
سے مرکب ہے (اکسو - کھٹا - اور میلی شہد)
خشک انگوروں کا بھگویا ہوا پانی - نقیع زبیب
اَقطَار - جمع (قطر) شہر - بلدہ
اَقطَارُ الشَّرقِیَہ - ممالک مشرقی
اِقفَار - بعض معدنیات (مثل نفت) کو
کہتے ہیں جو زمین سے پیدا ہوتی ہیں -
اَقفَاص - جمع (قفص) پنجرہ - شامیانہ
اِقفَال - قفل ڈالنا - اصطلاحاً کسی
کارخانہ مدرسہ وغیرہ کو بند کرنا یا برخاست کرنا -
اِقلَاقُ الرَّاحَة - آرام و آسائش میں
خلل اندازی - امر باعث تکلیف
اِقلِید - (معرب کلیدہ بواسطہ نبطی) کلید
مفتاح - کنجی - چابی -
اُقنُوم - عیسائیوں کی تثلیث ، باپ ،
بیٹا ، روح القدس میں سے ایک فرد (اقانیم)
جمع -
اُقّہ - مصر کا ایک وزن ہے جو چار سو درم
کے برابر ہوتا ہے یہ وزن بلاد عرب میں
مستعمل الوقت ہے - ساڑھے چھ تولہ وزن

ہوتا ہے۔

اَکَاذِیمیَّہ } (معرب یونانی اکاڈمی)
اَکَاذِیمیا } (۱) تعلیم گاہ۔ انسٹیٹیوشن

(۲) ابتدائی خانگی مدرسہ (۳) علوم فنون کی درسگاہ۔ (۴) مجلس علما و فضلا۔ واضح ہو کہ اصل میں اکاڈمی اس باغ کو کہتے تھے جس میں افلاطون اپنے شاگردوں کو فلسفہ کی تعلیم دیا کرتا تھا۔

اِکَار۔ (معرب ارامی) کسان (اکرہ) جمع

اِکَاف۔ (معرب ارامی) خوگیر

اَکَالی۔ کاسٹک۔ جلانے والا تیزاب

اِکتِتَاب۔ سپاہیوں میں نام لکھوانا۔ اخبار کا خریدار بننا۔ کسی انسٹیٹیوشن میں شریک ہونا چندہ کی فہرست کھولنا۔ چندہ دینا۔ چندہ۔

اِکتِرَار۔ کرایہ کو لینا

اِکتِشَاف۔ کوئی چیز دریافت کرنا۔ تحقیق

اِکتِشَافَات۔ جمع (اکتشاف) معلومات تحقیقات۔

اِکتِشَافَاتِ جدیدہ۔ معلومات جدیدہ۔ تحقیقات جدیدہ۔

اَکتُوبَر۔ اکتوبر۔ انگریزی دسواں مہینہ

اَکثَرِیَّہ۔ مجارٹی۔ غلبہ آرا۔ کثرت آرا۔

اَکسپرس۔ (معرب فرانسیسی اکسپرس) ڈاک گاڑی۔ میل ٹرین

اکسپرس مستعجل سب سے تیز گاڑی

اِکسِپرِیس۔ دیکھو (اکسپرس)

اِکسِپوزِیسُون۔ (معرب اگزبیشن) نمائش گاہ۔ اگزبیشن۔

اِکسِیر (معرب یونانی) وہ جوہر جس سے تانبا سونا ہو جائے

اِکلِیرُس۔ } (معرب یونانی کلیروس)
اکلیریکی } عیسائیوں اور بت پرستوں کا پادری، پیشوا۔ زاہد۔ عابد

اَکوَاخ۔ جمع (کوخ) معرب فارسی کی۔ چھوٹے مکانات۔

اَلاِتِّفَاق الخصوصی۔ وجہ خاص سے اتفاق

اَلاَجَا } زنگارنگ چیز۔ کامدانی کپڑا۔ ایک
اَلاَجَہ } ریشمی کپڑا۔

اَلاِحتِرَاس۔ احتیاط۔

اَلاِرَادَۃ السَّنِیَّہ۔ حکم سلطان روم۔ شاہی حکم۔

اَلاِشتِغَالُ العُمُومِیَّہ۔ امور تعمیرات عامہ۔

پبلک ورکس۔
اَلْاِقْتِصَادُ السِّیَاسِی۔ پولیٹکل اکانمی۔
اَلْاَلْعَابُ النَّارِیَّۃ۔ آتش بازی۔
اَلْاِمْتِحَانُ النِّہَائِیُّ۔ آخری امتحان
اَلْاَمْوَالُ الْاَمِیرِیَّۃ۔ سرکاری محصول
اَلْاُمُورُ النَّافِعَۃ۔ رفاہ عام کے کام پبلک ورکس
اَلْاَئِی۔ فوج۔ رجمنٹ
اَلْاَیَاکُولَا۔ پروں کا خط۔ فوجی صف
اَلْاِیْصَال۔ پاس۔ وہ رسید جو ادائے
محصول یا تار دینے کے وقت تار دینے
والے کو تار گھر سے دی جاتی ہے اور منی آرڈر
روانہ کرنے کی رسید بھیجنے والے کو ملتی ہے
اَلْبَابَا۔ پوپ۔
اَلْبَاوِیَّۃ۔ جاگیر۔
اَلْبُوم۔ (معرب ایطالیانی ابم) مجموعہ
تصاویر۔ مرقع تصاویر۔
اَلْبَیْعُ دَیْنًا۔ ادھار بیچنا۔
اَلْبَیْعُ نَقْدًا۔ نقد بیچنا۔
اِلْتِحَاق۔ داخل ہونا۔ شریک ہونا
اِلْتِزَام۔ مچلکہ۔ ذمہ داری۔ جوابدہی۔
اِلْتِزَامَات۔ ذمہ داریاں

اِلْتِصَاق۔ چسپیدگی۔
اَلتِّلِغْرَافُ الْاِعْتِیَادِی۔ معمولی تار خبر۔
اَلتِّلِغْرَافُ بِغَیْرِ سِلْک۔ بے تار کے
ٹیلیگراف۔
اِلْتِہَاب۔ بھڑک اٹھنا۔
اَلتَّمُّ الْحَدِیدِیَّۃ۔ تابوت
اَلْجَزَائِر۔ شمالی افریقہ کا ایک ملک اور
اس کا پایۂ تخت۔ الجیریا۔
اَلْجَنْبُ الْخَارِج۔ بیرونی پہلو۔
اَلْجَنْبُ الشِّمَال۔ بایاں پہلو
اَلْجَنْبُ الْمُنْعَکِس۔ الٹا پہلو۔ مخالف پہلو
دایاں بازو۔
اِلْجِی۔ (معرب ترکی ایلچی) سفیر۔ قاصد۔
اَلْحَجَرُ الْاَوَّل۔ بنیادی پتھر
اَلْحَرَسُ السُّلْطَانِی۔ باڈی گارڈ
اَلدَّفَاتِر۔ کھاتہ جات۔
اَلدِّیْوَان۔ دفتر۔ کچہری۔
اَلذَّہَبُ الْاَبْیَض۔ پلاٹینم
اَلذَّیْل۔ دامن
اَلرَّقَّۃ۔ رقہ شہر کا نام ہے۔ الف لام
تعریفی ہے۔

اَلسِنۃ مُلزقہ۔ وہ زبانیں جن میں اشتقاق نہیں ہوتا۔
اَلصدر الاعظم۔ وزیر اعظم
اَلقنسطلیۃ۔ پولیس کا ناکہ۔ تھانہ۔
اَلضواحی۔ مضافات۔ قرب وجوار
اَلعملیات الطبیۃ۔ طبی آپریشن
اَلعنابر۔ ریلوے کی دکانیں
اِلغا۔ محصول کا معاف کرنا۔ قانون کا فسخ کرنا
اِلغاء المرافعہ۔ حق اپیل کا زائل ہونا۔
اِلغاء قانون۔ قانون کا منسوخ کرنا۔
اِلفات۔ متوجہ کرنا۔ ملتفت کرنا

اَلفائدہ } سود۔
اَلفائض }

اَلقضبان الحدیدیۃ۔ لوہے کی پٹریاں۔
اَلغیم۔ بادل
اِلقاء لکچر دینا۔ عام جلسوں میں تقریر کرنا۔
اِلقاء التلغراف۔ فارم پر مضمون تار لکھ کر تارگھر میں دینا۔
اِلقاء القبض۔ گرفتار کرنا۔ پکڑنا۔
اَلقہوۃ۔ قہوہ خانہ

الکبثات } بکسوا
الابازیم }

اَلکترون۔ (معرب الکٹرون) جوہر فرد۔ جزء لایتجزیٰ۔
اَلکترونات۔ جمع۔ (الکترون)
اَلکحول۔ (معرب الکوہال) شراب کی روح شراب کا ست۔ باریک سفوف جوہر روح اصل میں یہ لفظ عربی کحل بمعنی سرمہ۔ الف لام تعریفی سے السنہ یورپ میں گیا مگر جب یورپ کی زبانوں سے پھر معرب ہوا تو ایک الف لام تعریفی اور لگایا گیا۔
اَلکومشاریۃ۔ دفتر دیوانی
اَلمابین۔ ایک عہدہ دار جو سلطان اور وزرا کے درمیان پیغامبری کرتا ہے۔
اَلمانزور۔ (معرب بیوردس) ایک جانور جو دریا کے کنارے انڈے دیتا ہے اور سات روز اس پر بیٹھتا ہے تو بچے نکلتے ہیں سات روز پرورش کرتا ہے تو مضبوط اور توانا ہو جاتے ہیں۔
اِلمام۔ اکسپرمینٹ تجربہ

اَلْمَان - جرمن - جرمنی کے باشندے

اَلْمَانِیَّہ } اَلْمَانِیَا } ملک جرمنی جو اقلیم یورپ میں واقع ہے۔

اَلْمُتَصَرِّف - کمشنر

اَلْمَدْرَسَۃُ الْاَجْزَائِیَّۃ - دواسازی کا مدرسہ

اَلْمَدْرَسَۃُ الْاَمِیْرِیَّۃ - سرکاری مدرسہ گورنمنٹ اسکول -

اَلْمَدْرَسَۃُ التَّجْہِیْزِیَّۃ - مدرسہ علیا ہائی اسکول

اَلْمَدْرَسَۃُ الْحَرْبِیَّۃ - فوجی مدرسہ

اَلْمَدْرَسَۃُ الْخَیْرِیَّۃ - امدادی مدرسہ

اَلْمَدْرَسَۃُ الْعَمَلِیَّات - آرٹ اسکول - مدرسہ صنعت وحرفت -

اَلْمَدْرَسَۃُ الْمُبْتَدِئِیْن - پرائمری اسکول

اَلْمَدْرَسَۃُ الْہَنْدَسِیَّۃ - انجینرنگ اسکول

اَلْمَسْبَک - ڈھالنے کی کل یا کارخانہ

اَلْمَشْرِقُ الْاَقْصٰی - چین وجاپان -

اَلْمَغْرِبُ الْاَقْصٰی - مراکو

اَلْمَطْلُوب لَہٗ - خرچ

اَلْمَطْلُوب مِنْہُ - جمع

اَلْمَمَالِکُ الْبَابَوِیَّہ - ممالک پوپ

اَلْمَمَالِکُ الْمُتَّحِدَہ - ممالک متحدہ امریکہ

اَلنَّاوُلُوْن - بارجہاز -

اَلْہَوَاءُ الْاَصْفَر - ہیضہ

اِلْہِیَات طَبِیْعِی - نیچرل تھیالوجی

اِلْیَاذَہ - (معرب الیڈ) ہومر شاعر کی ایک مشہور نظم -

اَلْیَاف - ریشے - نسیں - گوشت یا درخت کے باریک باریک تار -

اِلَی الْخَلْف - پیچھے کی جانب -

اِلَی الشِّمَال - بائیں جانب

اِلَی الْیَمِیْن - دائیں جانب

اِلٰی اَیْن - کس جانب -

الیصابات - (معرب ایلزبتھ) مسیحی عورتوں کا نام -

اَلْیُوْمِیْن - (معرب انگریزی الیومنم) ایک عنصر جو زمین سے نکلتا ہے -

اُمّ - دماغ کی باریک جھلی -

اَمَاج - چاندماری - کھیل کود ناچنے کی جگہ

اِمَارَۃ - ریاست - راج - مملکت

اَمَارَۃ - نشان - علامت (اَمَارَات) جمع

اُمُّ الْقُوَیْق - الو - ام المعروف - بومہ بھی کہتے ہیں -

اُمُّ النُّجُوم - کہکشان
اُمُّ النَّحل - شہد کی مکھیوں کی رانی - یعسوب کی مادہ -
اُمُّ النُّور - بی بی مریم سے مُراد ہے -
اَمپیرا طور - شہنشاہ - امپرر
اَمپیرا طورہ - شہنشاہ بیگم - امپرس
اِمتحان النہائی - آخری امتحان
اِمتِداد - ایک طرف کی پیمایش یعنی لمبائی یا اونچائی -
اَمتِعہ - فرنیچر
اَمتِعۃُ السَّفر - سفری اسباب
اِمتِیاز - سند - عہدنامہ - حق استحقاق - لائسنس پیٹنٹ - حق خاص جو سرکار سے عطا کیا گیا ہو - سند سرکاری جس سے موجد کو کچھ عرصہ کے لیئے حق مطلق دیا جاتا ہے -
اجازت - تمغہ - مڈل - اجارہ - ٹھیکہ -
اِمتیازات اَجنبیہ - غیر ملکی حقوق
اِمتیازات الطبع } چھاپنے یا شایع کرنے کی آزادی - وہ آزادی جو بلا نگرانی قانونی کتابوں کے چھاپنے یا شایع کرنے کی نسبت حاصل ہو -
حُرِّیۃُ المطبُوعات }
اِمتیاز زیارۃ التذکرہ - ٹکٹ میعادی یک ماہ جس کا لینے والا مجاز ہے کہ ہر ایک اسٹیشن پر دو ایک روز کے لیئے ٹھہر جائے -
اُمّۃ - گروہ - لوگ - قوم (اُمَم) جمع
اُمثُولہ - نمونہ - سبق
اَمر - فوجی آرڈر -
اِمَّر }
اِمَّرہ } بکری کا چھوٹا بچہ
اَمراضِ سارِیہ - متعدی بیماریان - اڑکر لگنے والی بیماریاں -
اَمراضِ مُعدِیہ - اُڑکر لگنے والی بیماریاں - بیماریوں کے مادّے کا لگنا -
اَمر عسکری - فوجی حکم
اَمریکا - نام ایک اقلیم کا -
اَمریکانی }
اَمریکی } امریکا سے منسوب - امریکا کا باشندہ
اَمریکیہ }
اَمریکا } نام ایک اقلیم کا
اَمریکی - امریکہ کا باشندہ
اِمساک - مرض قبض
اَمشیر - ماہ فروری -

اُمشی بِلِیہ۔ آگے بڑھو۔
اِمضا۔ دستخط۔ پاس کرنا۔ تصدیق۔ منظوری
اَملاک۔ جائداد (گو یہ عربی الاصل ہے۔ مگر جائداد کے معنی میں فارسی سے معرب ہوا)
اَملاکِ میریہ۔ سرکاری جائداد
اُمنیبُوس۔ ایک قسم کی چار پہیے کی گاڑی
اُمنیہ۔ چونے کی بھٹی۔
اَموال۔ محصول۔ ٹیکس۔ چنگی۔
اَموالِ الشتر کہ۔ کوٹھی کا سامان
اَموالِ ثابتہ۔ جائداد غیر منقولہ
اَموالِ غیر مادی۔ غیر جسمانی جائداد۔
اَموالِ غیر مُقررہ۔ محصول جو شے پر لگایا جائے اور جو کسی خاص شخص سے نہ لیا جائے مثلاً نمک کا محصول۔ ان ڈائرکٹ ٹیکس محاصل غیر مستقل۔
اَموالِ مُقرّرہ۔ نقد محصول جو رعیت سے لیا جائے۔ مشخصہ محصول محاصل مستقل۔
اَموالِ میریّہ۔ سرکاری مال گزاری
اُمورِ الدولہ۔ علم سیاست۔ پالیٹکس
اُمورِ خارجہ۔ ممالک غیر کے متعلق کاروبار
اُمورِ مالیّہ۔ مالگزاری۔ فینانس۔

اُمورِ نافعہ۔ کارہائے رفاہِ عام۔
اَمیال۔ جمع (میل) خواہشیں۔ آرزوئیں۔
اَمیرال۔
اَمیرال } میر بحری۔ افسر جہازات
اَمیرُ اُمراءِ العساکر۔ سپہ سالار۔ سالارِ جنگ
اَمیرُ الآخور۔ اصطبل کا داروغہ
اَمیرُ الالای۔ کرنل۔ ایک فوجی عہدہ
اَمیرُ البحر۔ افسر جہازات۔
اَمیرُ العسکر۔ فوج کا جنرل
اَمیرُ اللواء۔ فوجی عہدہ۔ برگاڈیر جنرل جس کا عہدہ میجر جنرل سے کم ہو۔
اَمیرکان۔ (معرب امرکن) باشندگان امریکہ
اَمیرَل۔ امیر البحر۔
اَمیر لِوا۔ میجر جنرل
اَمیر لِواءِ مُوقّت۔ برگیڈیر جنرل۔
اُمیروس۔ ہومر جو یونان کا مشہور شاعر ہے
اَمیرہ۔ شہزادی
اَمیری۔ خراج۔ ٹیکس
اَمیریّہ۔ صوبہ گورنری۔ گورنر کا دائرہ حکومت
اَمیص۔ دیکھو (امص)
اَمین۔ معتمد۔ وہ شخص جو دوسرے کی جائداد

تَعْیِیْن
تَعْیِیْنَات } فوجی راتب ۔ خوراک
جَرَایَہ

تَغَار ۔ (دخیل فارسی) لکڑی کا طشت ٹب

تَغَدِّی ۔ صبح کو ناشتا کرنا ۔

تَغْرِیْد ۔ بلبل کا چہچہانا ۔

تَغْرِیْم ۔ ضبطی

تَغْفُوْر ۔ دیکھو (تکفور)

تَغَم ۔ دیکھو طغمہ

تَغْیِیْرُ الْاِتِّجَاہ ۔ فوج کے سامنے کے حصہ کو بدلنا ۔

تَغْیِیْرُ الْوَدَع
تَبْدِیْل بَرِّی } مقام کا بدل دینا

تَغْیِیْر عَلَے الْجَرْح ۔ (مولد) مرہم پٹی کرنا ۔

تُفّ ۔ بٹرول

تَفَالِس ۔ جھوٹا دیوالہ

تَفَاشِیْر ۔ موزہ ۔ جوتا ۔

تَفْتَاہ
تِفْتَہ } (معرب فارسی "تافتہ") تافتہ جو ایک قسم کا کپڑا ہے ۔

تَفْتَہ ۔ قرمز

تَفْتِیْش ۔ (مولد) حلقہ ۔ دائرہ ۔ تنقیح

معائنہ ۔ نظارت ۔

تَفْتِیْش عُمُوْم السُّجُوْن ۔ سررشتہ محابس پریزن ڈپارٹمنٹ ۔

تَفْتِیْک ۔ روئی دھنکنا

تَفْرِیْغ ۔ (مولد) مخراج الہوا سے ہوا کا خالی کرنا ۔ گاڑی سے اسباب اتارنا ۔

تَفْسِیْرَہ ۔ قارورہ

تَفْصِیْل ۔ قطع کرنا

تَفْصِیْلُ الثِّیَاب ۔ کپڑے قطع کرنا ۔

تُفَکْجِی ۔ (دراصل تفنگچی) زرہ ساز

تَفَاجِیَہ ۔ شاہی محافظ ۔ خراج لینے والا ۔

تَفْلِیْس ۔ دیوالہ

تَفْلِیْسَہ
اِفْلَاس } دیوالہ

تَفَنُّن ۔ تفریح ۔ شوق ۔ میل

تَفَوُّلُ الطُّیُوْر ۔ پرندوں کے اڑنے سے شگون لینا ۔

تَقَارُض ۔ مشارعہ کرنا ۔

تَقَارِیْرِ سِرِّیَّہ ۔ راز کی رپوٹیں ۔

تَقَاعُد ۔ پنشن لینا ۔

تَقَافُز ۔ کودنا ۔

تقالید ۔ رسم و رواج ۔
تقدُّم ۔ ترقی ۔
تقدُّم الساعہ ۔ گھڑی کا تیز ہونا ۔
تقدمہ ۔ نذر ۔ نیاز ۔ چڑھاوا ۔ تحفہ (تقادم) جمع
تقدیم الساعۃ ۔ گھڑی کا تیز کرنا ۔
تقریر ۔ رپورٹ ۔ سند ۔ سرٹیفکٹ (تقاریر)
تقریرُ الخبیر ۔ اکسپرٹ کی رپورٹ
تقریرُ السوق ۔ مارکٹ رپورٹ ۔ بازاری رپورٹ ۔
تقریر سنوی ۔ سالانہ رپورٹ
تقریرِ مصطنع ۔ جھوٹی رپورٹ
تقریرِ معاینہ ۔ انسپکشن رپورٹ
تقریری ۔ لکھا ہوا ثبوت ۔ نوشتہ
تقسیط ۔ قسط بندی
تقطیر ۔ کشید کرنا ۔ بوند بوند ٹپکانا ۔
تقلب ۔ تغیر ۔ کمی و بیشی ۔
تقلبُ الاثمان ۔ قیمتوں کا تغیر تبدل
تقلُّص ۔ کپڑے کا دھلائی میں سکڑ جانا ۔
تقلید ۔ فرمان شاہی ۔
تقویم اشکال الطعام ۔ کھانوں کی فہرست

تقویم السنہ ۔ کیلنڈر
تقویم بیع ۔ قبالہ ۔ بیعنامہ ۔
تقویۃ ۔ فوجی کمک ۔ زیادہ مضبوط کرنا ۔
تکاکرہ ۔ راجپوتوں کے سردار ۔ ٹھاکر
تکالیف شاقہ ۔ بھاری محصولات
تکبیب ۔ کباب بنانا
تکبیس ۔ ہاتھ پاؤں دابنا
تکبیس البدن ۔ بدن کا دبانا اور ملنا ۔
تکتکۃ الساعۃ ۔ گھڑی کا ٹک ٹک کرنا
تکتیک ۔ فن جنگ
تکثیف ۔ (بخارات وغیرہ کا) سکڑ جانا ۔
تکرنتن ۔ قرنطینہ میں بسر کرنا
تکرنش ۔ جھری جو بڈھوں کے بدن پر پڑ جاتی ہے ۔
تکری } سپہ سالار (تکاکرہ) جمع
تکر
تکریر السکر ۔ شکر کو مکرر صاف کرنا
تکریک ۔ پانی کی تہ سے کنکر اور مٹی نکالنا
تکسیہ مسقیہ ۔ ارداوا ۔ دلیا ۔
تکفور ۔ بادشاہ ۔ شاہ ارمینیا ۔
تکلیف ۔ محصول ٹیکس ۔ جمع تکالیف)

تَکلِیف بِالاثبات - بارِ ثبوت -

تَکلِیف بِالحضُور - طلبی - بلاؤ - اطلاعنامہ

تَکلِیف رَسمِی - باضابطہ مطالبہ - سرکاری مطالبہ -

تَکلِیل - عیسائیوں کا نکاح - تاجپوشی

تَکنَہ - چہ بچہ جس میں پانی محفوظ رکھتے ہیں تاکہ ضرورت کے وقت استعمال کیا جاسکے -

تَکَہ / دَکَہ } بزِکوہی - پہاڑی بکرا -

تِکَہ - ازاربند - تِکک جمع -

تَکیَہ - مسافرخانہ - درویشوں کا تکیہ

تَل - پہاڑی - ٹیلہ -

تَلاشِی - معدوم ہوجانا

تَلاقِی - ملنا - ملاقات - مڈبھیڑ ہونا -

تَلام - زرگرد - شاگرد - تلمیذ

تُلبَہ - تھکا ہوا - تھکی ہوئی جماعت

تَلخِیصُ الجواب - سرکاری چٹھی کا خلاصہ جو اس کی پشت پر لکھا جاتا ہے

تلسکوب - دوربین

تِلغِراف - ٹیلیگرام - تار برقی - دفتر تار برقی

تِلغِرافات - تار برقیاں -

تِلغِرافُ الاِعتِیادِی - تار برقی جو بتدریج روانہ کیا جاتا ہے - مصری تار دو طرح کا ہے (۱) مستعجل یعنی ارجنٹ (۲) غیر مستعجل آرڈینری معمولی -

تِلغِراف لاسلکی - بے تار کی خبر رسانی

تِلغِراف مُستَعجل - ارجنٹ تار یا ٹیلیگرام

تِلغِراف عادِیَہ - آرڈینری ٹیلیگرام -

تلف عواریا - گھاٹا - نقصان - ضرر

تَلفِیحَہ - چادر اوفی -

تَلَقّس - دیر کرکے آنا -

تَلقِیح / تَطعِیم } ٹیکا لگانا

تَلقِیحُ الجُدرِی - ٹیکہ لگانا - چیچک کا ٹیکہ لگانا -

تَلکَش - ترکش - تیرکش - شاگرد تلمیذ

تِلمِیذ خارِجِی - وہ طالب علم جو بورڈنگ (دارالاقامہ) میں نہ رہے -

تِلمِیذ داخِلی - وہ طالب علم جو دارالاقامہ میں رہے -

تِلمِیذ عَسکَرِی - جنگی خدمت کا امیدوار

تِلیان - اٹلی کے باشندے
تِلیانیہ - اٹالین زبان
تِلیفون - ٹیلیفون
تَمَادی - دیر تک رہنا - مدت -
تَماسُک - کشش انفعال جس کے سبب اجسام کے ذرات آپس میں پیوستہ رہتے ہیں -
تَمامی قائمہ - وہ زاویہ جو زاویہ قائمہ کا تکملہ ہو -
تَمَتُّع - اجازت نامہ
تِمثال - مجسمہ - بت - اسٹیچو -
تَمثیل - تھیٹر میں ایکٹ کرنا
تَمَدُّد - کسی دھات کا پٹکر چپٹا ہونا -
تَمرجی - تیمارجی - ملازم شفاخانہ کمپونڈر
تَمرِحنا - گل مہندی - گل حنا - فاغیہ بھی کہتے ہیں -
تَمَرُّغ - خاک میں لوٹنا -
تَمریک - نمبر لگانا - نشان لگانا
تَمرین - مشق پریکٹس - فوجی قواعد - جمع تمرینات -
تَمرینات جسدیہ - ورزش جسمانی -
تَمرینات عسکریہ - فوجی قواعد - ڈرل -
تَمزیق - پھاڑنا - چیرنا
تَمغہ - ٹکٹ کورٹ فیس جو دفتروں میں استعمال کیا جاتا ہے - (تمغائی) بھی کہتے ہیں -
تَملِئَۃُ السَّاعَۃ - گھڑی میں کوک دینا
تَملی - ہمیشہ
تِمَن - چاول
تَمّوز - رومیوں کا مہینا مطابق جولائی
تِن - (معرب ٹن انگریزی) ایک وزن جو ۲۸ من کے مساوی ہوتا ہے -
تَنَازُعُ الحَیَات - مسئلہ کشمکش ہائے حیات -
تَنَازُل - ترک - دست برداری
تَنَاطُح - ڈھوس مارنا -
تَنَاقُضِ وَہمی - وہ بات جو دیکھنے میں باطل لیکن اصل میں حق ہو -
تَنباک (معرب ترکی) تمباکو
تَنبَک - (معرب ترکی) تمباکو -
تَنبَل - پان - سست - بلید - کاہل
تَنبَلہ - (معرب) سستی - کاہلی

تَنَبُّوء ۔ (مولد) پیشین گوئی ۔
تَنبِیہ ۔ (مولد) نوٹس
تَنبِیہ رَسمی ۔ سرکاری طلب نامہ
تَنبِیہ شِفَاہی ۔ زبانی طلب ۔
تَنجِیم ۔ جوتش ۔ علم نجوم
تَنحِیہ ۔ ہٹانا ۔
تَندَرہ ۔ (معرب ایطالیانی تندا) باریک پردہ جوگرمی کے بچاؤ کے لئے لگایا جاتا ہے
تَنزِیل ۔ (مولد) قیمت کم کرنا ۔
تَنزِیل الاَسعَار ۔ قیمتوں کا وضع کرنا ۔
تَنشِیہ ۔ (مولد) کپڑے کو استری کے لئے نشان ڈال کر کڑا کرنا ۔
تَنشِیف ۔ (مولد) جاذب سے حروف کو خشک کرنا ۔
تَنصِیر ۔ عیسائی ہونا ۔
تَنظِیم اَحوال عَسکَرِیّہ ۔ انتظامات فوجی کی اصلاح ۔
تَنظِیم الشُرطَہ ۔ اصلاح پولیس
تَنفِیذ کے عمل ۔ اہتمام ۔ تعمیل ۔ پورا کرنا ۔ اجرا کرنا ۔ عمل میں لانا ۔
تَنفِیذُ الاِجرَاءَات ۔ حکم کا جاری کرنا ۔

تَنفِیذُ الشُرُوط ۔ معاہدہ کا عمل
تَنَک (معرب ٹین) لوہے کی چادر ۔
تَنَکہ ٹین کا سامان
تَنَکجی ۔ ٹین کی چیزیں بنانے والا ۔
تَنَکارِی ۔ (معرب) ٹین کا کام کرنے والا
تَنمِیر ۔ نمبر ڈالنا ۔
تَنمِیر الصَّحَائِف ۔ فہرست صفحات بنانا ۔
تَنُّور ۔ (دخیل فارسی قدیم بواسطہ سریانی یا عبرانی) یہ مرکب ہے تن بمعنی دود (دھواں) اور کلمہ نور بمعنی آتش (آگ) سے ۔ بعض کہتے ہیں کہ عربی الاصل ہے بمعنی نان بختن ۔ روٹی پکنے کا مقام ۔
تَنَوُّر الفِکر ۔ روشن خیالی ۔
تَنُّورَہ ۔ سایہ (جامہ) جو فرنگنیں پہنتی ہیں
تَنوِیم ۔ (مولد) کلوروفارم کسی خواب آور دوا سے نیند وارد کرنا ۔
تِنِّین ۔ (ارامی) اژدر ۔ ناگ (تنانین) جمع ۔
تَوَاکِیل ۔ جمع (توکیل) خانگی کالت کارپردازی ۔

تُوالُف - خدمت جو اسامی کو اپنے مولیشی
سے زمینداری کرنی واجب ہے -

تُوبَال - (معرب فارسی توپال) برادۂ آہن مس
لوہچون - لوہے تانبے کے کوٹنے کے
وقت جو ریزے گرتے ہیں -

تُوبجہ کول - سب ڈویژن کی قطار -

تُوبخیہ - توپ خانہ - آتش خانہ

تُوپ خانہ - سلاح خانہ -

تُوت - ماہ سپٹمبر کا نام قبطی زبان میں

تُوت
تُوث } ایک میوہ

تُوتیا - (معرب) ستر کا پتھر - جست -

تُوتیاء مَعْدَنِیَہ - جست

تُوج - فارسی زبان سے عربی میں بطور دخیل
آیا - تانبا - پیتل -

تَوحُّش - (مولد) بے تمدنی - غیر شایستگی -

تَوحید - کل حکومت کا انتظام کرنا

تُودری - (معرب فارسی تودری) ایک
گھانس کا بیج ہے جسے عربی میں
قفیصہ کہتے ہیں -

تَور - (معرب فارسی) پتیمبر - آفتابہ برنجی -
پیتلی لوٹا - جال - دام - مچھلی کا جال -

تُوراۃ - یہود کی آسمانی کتاب جو حضرت
موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی -

تُورکا - (معرب فرانسیسی) قوم ترک
ترک لوگ -

تَورِید - اشیائے درآمد

تَورِیدُ الاُجرۃ - اشیائے درآمد کا محصول

تَورِیہ - کسی چیز کا دل میں ارادہ کرنا لیکن
زبان سے اُس کے خلاف ظاہر کرنا -

تَوزِیع - (مولد) تقسیم کرنا - بانٹنا - ایلوکیشن
رقوم صرف شدہ کا خاص خاص مدات
میں ڈالنا -

تَوزِیعُ البَرِید - (مولد) ڈاک تقسیم کرنا -

تَوزِیعُ الاَرْبَاح - (مولد) فائدہ یا نفع کا
تقسیم کرنا - ڈاک تقسیم کرنا -

تَوزِیعِ نَباتات
تَفرِیقِ نَباتات } نباتات کی تقسیم

تَوصِیہ - سفارش

تَوظُّف - (مولد) نوکر ہونا

تَوظِیف - نوکری دینا - نوکر رکھنا

تَوقِیع - (مولد) شرح دستخط - دستخط کرنا -

تَوْقِیف ۔ (مولد) مجرم کو حوالات میں رکھنا۔ کسی اخبار یا رسالہ کو بند کر دینا یا معطلی۔
تَوْکِیل ۔ معاہدہ ۔ نیابت ۔ ایجنسی ۔
تَوْکِیلِ رَسْمِی ۔ مختار نامہ
تُوْلَہ ۔ کتے کا پلا ۔ گبھری کتا
تُوْمَان ۔ ایران کا ایک سکہ۔
تُوْمَہ ۔ بڑا موتی ۔ موتی کا دانہ ۔ چاندی کا مہرہ ۔ موتی کے دانوں کا گلوبند
تَوْنِیل ۔ (معرب ٹنل) وہ راہ جو پہاڑوں کو کاٹ کر سرنگ کی طرح بنائی جاتی ہے وہ راہ جو ریل گزرنے کے لئے پہاڑیں بناتے ہیں ۔ سرداب
تُوْنِیج ۔ پھول کی کٹوری ۔ پھول کی پنکھڑی
تَہَاوُد ۔ (مولد) کمی قیمت ۔ ارزانی نرخ۔
تَہْرِیب ۔ (مولد) ممنوع التجارۃ شئے کا کا ملک سے درآمد و برآمد کرنا مال پر چنگی کا محصول چوری سے ادا کرنا
تَہْرِیبِ بِضَاعَہ ۔ محصول چرانا۔
تُہْمَتِہٖ مَفْلُوْط ۔ غلط الزام ۔
تِیَاتْرُو ۔ } (معرب ایطالیانی تیاترو ۔ تماشا گاہ
تِیَاتْر ۔ } مرقص ۔ تھئیٹر ۔ ناٹک

تَیَّار ۔ رو ۔ دھار ۔ کرنٹ اور اسٹریم (انگریزی)
تَیَّارِ شِمَالِی ۔ پانی کی وہ رو (دھار) جو قطب شمالی سے گزرتی ہے ۔
تَیَّارَہ آگُلہاس ۔ سمندر کی وہ دھار جو مقام اگلہاس پرسے ہوکر گزرتی ہے
تِیَالُوجِیَا ۔ (معرب یونانی تھیالوجی) علم الٰہیات ۔
تِیبِ رَیْتَر ۔ (معرب ٹائپ رائٹر)
تِیذِرِیطُوس ۔ (معرب یونانی تھیو ایک دوا کا نام جو مسہل ہے ۔
تِیَر ۔ شہتیر
تِیفُوس ۔ (معرب ٹائیفس) ایک قسم کا بخار
تِیفُوئِید ۔ (معرب انگریزی ٹائی فائیڈ) ایک قسم کا بخار ۔
تَیَقُّظ ۔ (مولد) بیدار مغزی ۔ ہوشیاری
تِیل ۔ سن ۔ پٹوا
تِیلِی سْتِتَر ۔ بندوق کا توڑ دریافت کرنیکا آلہ

## باب الثاء

ثَابِت ۔ غیر منقولہ
ثَافْسِیَا ۔ (معرب ثاپسیا) صمغ سداب

دستی، انتلی کا گوند۔

**ثالُوث** ۔ (سریانی یا ارامی) تثلیث،
مسئلہ تثلیث

**ثانیہ** ۔ (مولد) (۱) سکنڈ، منٹ کا
ساٹھواں حصّہ (۲) لمحہ۔
(ثوانی) جمع

**ثبوتُ النّسب** ۔ ولدیت کا تحقیق کرنا

**ثجیر** ۔ (معرب فارسی کنجارہ) ثفل،
کھلی، پھوک۔

**ثرمومیتر** ۔ (معرب تھرامیٹر) مقیاس الہوا

**ثروۃُ الاُمّہ** ۔ قومی دولت

**ثریّا** ۔ (مولد) روشنی کا جھاڑ۔ جھاڑ (بلور کا)

**ثقہ بالنّفس** ۔ (اَلثّقۃ بالنّفس) (مولد)
اپنی مدد آپ کرنا۔ سلپ ہلپ۔

**ثقیلُ الفہم** ۔ بات کا سست۔

**ثکنہ** ۔ (مولد) ۔ (۱) جنگی مورچہ (۲)
چھاونی، کنٹونمنٹ ۔ بارکس جمع ثکنات

**ثمل** ۔ دیکھو (ثملی) ۔

**ثمنِ اصلی** ۔ لاگت کے دام

**ثمن العقار** ۔ اجرت فیصلہ

**ثمین** ۔ قیمتی ۔ گران ۔ مہنگا

**ثُناء** ۔ دیکھو (فناء)

**ثنیان** ۔ (ارامی) ۔ (۱) دوم درجہ کا سردار
(۲) مرد بے عقل و بے رائے،
بودھو، بے وقوف

**ثننیہ** ۔ پاؤں میں باندھنے کی پٹی۔

**ثواب** ۔ افعال حسنہ پر اثر مرتبہ

**ثوّار** ۔ (مولد) جمع ثائر ۔ باغی لوگ

**ثورہ** ۔ (مولد) قدیم پریشانی (جدید)
بغاوت، شورش ۔ فساد۔

**ثُوعہ** ۔ (معرب یونانی تھوئیا) ایک تناور
اور سبز درخت جسکی ڈالیاں موٹی موٹی
ہوتی ہیں مگر خوشے بکار آمد نہیں ہوتے

**ثیوصوفیہ** ۔ (معرب تھیاسوفی) تصوف۔

# باب الجیم

**جات یا جاط** ۔ رکابی ۔ قاب پلیٹ

**جاثلیق** (معرب یونانی کتلکوس) ۔
**جاثلیق** (انگریزی کیتھولک)
عیسائیوں کا ایک قدیم فرقہ جو
پوپ کو خلیفہ مسیح مانتا ہے ۔

**جادی** ۔ (معرب فارسی گادی) زعفران

جَاذِبِیَّة - مادہ کی وہ خاصیت یا کیفیت جس سے اُس کے اجزا ایک دوسرے کو کھینچتے ہیں - جذب کشش
جَاذِبِیَّةُ الاِلتِصَاق - اجزائے فردہ کی باہمی کشش -
جَاذِبِیَّةُ اَنَابِیبُ شَعْرِی - وہ کشش جس سے درختوں کے باریک سوراخوں میں چڑھ جاتا ہے -
جَاذِبِیَّةُ المُلاصَقَۃ - (مولد) دو چیزوں کی باہمی کشش -
جَارُوشَہ - چکی ہاتھ کی چکی -
جَارُوقَہ - (مولد) ایک قسم کا آہنی پنجہ پھاوڑا - کدال -
جَارِی صَرفُ الشَّیْ - دینا کسی چیز کا -
جَاز - (معرب انگریزی) گاچھ کپڑا -
جَازِ حَرِیرِیہ - ریشمی گاج -
جَاسُوس - (ارامی) جستجو کرنے والا - تفتیش کرنے والا - خفیہ کا جوان (جَوَاسِیس) جمع
جَاسُوسُ الشُّرطہ - پولیس کا بھیدی
جَاط - رکابی - پلیٹ -

جَالِبُ البِضَائِع - ملک کے اندر مال لانے والا -
جَالَہ - محصول -
جَالِیش - نیزہ بردار - علم بردار - چوکیدار -
جَام - (فارسی) پیالہ - قصعہ (اَجْوُم - اَجْوَام - جَامَات - جُوم) جمع -
جَامِد - سست -
جَامِدُ العَین - بے آنسو ہونا -
جَامِدُ الیَد - بخیل -
جَامِع - مسجد -
جَامِع
جَامِعَہ
جَامِعِیَّہ
(مولد) قوم کو متحد بنانے والی عام اشتراکی حالت
جَامِعُ الاَزْہَر - (اَلجَامِعُ الاَزْہَر) قاہرہ کی ایک مسجد جس میں علوم مشرقیہ کا درس دیا جاتا ہے -
جَامِعَہ - (مولد) یونیورسٹی - دار العلوم
جَامَکِیَّہ - (معرب جامگیہ) وظیفہ - راتبہ - تنخواہ - روزینہ -
جَامَہ اَثْنَہ - جامہ دان - توشک خانہ -

جَانِب مِن ۔ مدخرج میں لکھنے والا
ڈیبیٹر ۔
جَانجَاہ ۔ (دخیل) ایک نشہ والی شے
جَاندَارم ۔ فرانسیسی رسالہ کا سپاہی ۔
جَاندَارمَة ۔ (فرنچ) پولیس کے سوار ۔
جَانی ۔ مُلزم ۔
جَاوِیش } (ترکی) سارجنٹ
جَاوُوش }
جَاوِیشِ بُولیس ۔ کانسٹبل پولیس
کا سپاہی ۔
جَاہِز ۔ (مولد) جو مال دکان میں تیار
ہوتا ہے ۔
جَائِزرُتبہ مُنتَہِیَن ۔ گراجویٹ ۔
بی ۔ اے ۔
جَائِزَہ ۔ انعام ۔ سند ۔ ڈپلوما
جَابِیتَار ۔ (معرب لاطینی کوییستور
بواسطۂ یونانی) خراج وصول
کرنے والا ۔ تعلدار ۔
جُبّ ۔ جھاڑی ۔
جَبَابِرَہ ۔ امریکہ کے اصلی باشندے
جِبَارَة ۔ ہڈی جوڑنے کا فن ۔

جَبِیرَہ ۔ وہ لکڑی جس سے ہڈی باندھتے
ہیں ۔
جِبَال ۔ آدمی کا جسم ۔
جُبّان ۔ پنیر والا ۔
جَبَاءَة ۔ (دخیل) جوتے کا سانچہ
جَبَّانَة ۔ قبرستان ۔ مقبرہ
جَبت ۔ بُت
جَبخَانہ ۔ جبہ خانہ کا مخفف ۔
جِبس ۔ (انگریزی) کھریا مٹی ۔ چونا ۔
جَبَلِ اَرَارَاط ۔ آرمینیہ کا ایک مشہور
پہاڑ ۔ بلندی ۱۷۱۱۲ قدم
جَبَلُ الاَسوَد ۔ (اَلجَبَلُ الاَسوَد)
ملک مانٹینگرو ۔
جَبَلُ الدُّرُوز ۔ شام کا ایک پہاڑ
جَبَلُ الشَّیخ ۔ شام کا ایک پہاڑ
جَبَلُ الکَرمُل ۔ شام کا ایک پہاڑ
جَبَلُ النَّار ۔ کوہ آتش فشان ۔
جَبَل جَلِید ۔ برفانی پہاڑ
جَبَل لُبنَان ۔ شام کا ایک پہاڑ
جَبَل ہَارُون ۔ شام کا ایک پہاڑ
جُبن ۔ پنیر ۔

جَبَّہ خَانَہ - (ترکی) - (۱) مخزن سلاح خانہ بارود کا گودام - (۲) کارتوس کا بکس -

جَثْلِیق - کیتھولک عیسوی مذہب کا ایک فرقہ

جُثَّہ - تن و توش - جسمانیت -

جَحْجَہ - عیش - آرام -

جداد - خرقہ

جَدَاوِلُ الدُّرُوس - کورس - نصاب تعلیم

جَدْبَہ - بے وقوفی - دیوانگی -

جَدَل - خصم کا کلام توڑنے کا قصد -

جَدْوَل - (۱) حاشیہ - کنارہ (۲) روش کیاریوں کی منڈیر - (۳) آبنائے ساختہ - نہر - نالہ - پرنالہ

جَدْوَل - مثل - کارروائی کے کاغذات فہرست -

جَدْوَل - (مولد) نقشہ - فہرست -

جُدَّہ - کنارۂ دریا -

جُدِّی - خوش نصیب -

جَدِیدُ الْبِنَا - نو تعمیر نیا بنا ہوا -

جُدَاذ - پرانے کپڑے

جِذْع - کڑی -

جِرَاب - توشہ دان - تھیلا - بیگ (اجْرِبَہ) جمع

جُرَابَات - (فارسی) موزے - جرابیں -

جُرَابَاتِ حَرِیر - ریشمی پائتابے -

جُرَابَاتِ صُوف - اونی پائتابے

جُرَابَاتِ قُطْن - سوتی پائتابے

جَرَابَنْدِیَّہ - (فارسی - جرابہ بند) فوجی سپاہیوں کا توشہ دان -

جَرِّ اَثْقَال - علم میکینیکس - اوزان اٹھانے کا علم -

جَرَاثِیم - جمع (جُرثُوم) جاندار شے کی ابتدائی صورت - بہت ہی چھوٹے چھوٹے کیڑے

جَرَّاح - سرجن - چیر پھاڑ کرنے والا -

جِرَاحَۃ - (مولد) فن جراحی - سرجری -

جَرَّار - درازخانہ -

جِرَارَۃ - کوزہ گری - مٹی کے برتن بنانے کا فن -

جَرَازِن - جمع (جُرزون) بڑے چوہے -

جَرَّافَہ - زمین کھودنے والی کشتی -

جَرَّافَہ - (مولد) مشتق از جرف - دریا کی رَو کا زمین کو کاٹنا -

جِرَام - (معرب گرام) ایک وزن

جِرَایَہ - (مولد) فوجی سپاہیوں کی رسد - بھتہ - الونس - پنشن -

جَرَب - کھجلی - خارشت

جَرَب - } کھجلی
جِکَّہ - }

جِرْبَان - گریبان -

جُرْبُز - مکار آدمی - دغاباز -

جِرْبِیا - شمالی سرد ہوا

جُرْثُومَہ - } جرمس (انگریزی) سے معرب
جُرْثُوم - } ہوا ہے یا بقول بعض مولد

جرم بمعنی اصل (جَرَاثِیم) جمع
چھوٹے چھوٹے کیڑے جو فضا میں یا چیزوں میں ہوتے ہیں - یا وبائی پیدا ہو جاتے ہیں جاندار شے کی ابتدائی صورت - بہت ہی چھوٹا کیڑا - (جراثیم) جمع -

جُرْجِیس نبی علیہ السلام - ایک پیغمبر

جُرْد - ڈھال -

جُرْدَاب - (معرب فارسی گرداب) بھنور

جَرْدُ اللَّوْن - رنگ کا بدل جانا -

جَرْدَۃ - (گارڈ انگریزی کا معرب ہے یا فرانسیسی گارڈ کا) محافظ - پہرہ - گارڈ -

جَرْدَق - (معرب فارسی گردہ نان) کیک میٹھی روٹی -

جَرْدَل - چوڑے منہ کا برتن جس میں گھوڑے کو پانی پلاتے ہیں -

جَرْذ - کھیت کا چوہا (جِرْذَان) جمع

جَرَس - گھنٹہ - گھڑیال - آوازِ بلند

جُرْعَہ - ڈوس - دوا کی مقررہ مقدار جو ایک مرتبہ پی جائے -

جَرْکَس - (معرب) سرکیشین قوم (جَرَاکِسَہ) جمع

جَرْم - (معرب فارسی گرم - ضدِ سرد) حار -

جَرْمَانِی - جرمنی کا باشندہ یا زبان

جَرْمَانِیَا - ملک جرمنی

جَرْمُوق - سرموزہ

جُرْن - پتھر کا حوض - کھلا ہوا حوض

جُرْنَال - معرب جرنیل - ایک فوجی اعلیٰ افسر

جُرنال - (معرب لاطینی جرنالی) اخبار - روزنامچہ - رسالہ - جریدہ واقعات روزمرہ -
جَرّہ - سبوچہ - ٹھلیا - گھڑا -
جریال - شراب خالص -
جریال - بے رنگ -
جَرَیان - جاری ہونا - بہاؤ
جَرِیب - (معرب فارسی گری) آلہ پیمایش زمین جو ۶۴ گز کے مساوی ہے -
جَرِیدہ - اخبار - جرنل - فوج کی تنخواہ کا رجسٹر - (جرائد) جمع -
جَرِیدہ - (مولد) اخبار - گزٹ (جرائد) جمع
جَرِیدہ - (معرب فرانسیسی کارد) محافظ لشکر - دیکھو (جردہ)
جَرِیدۂ اَدَبِیَّہ - لٹریری جرنل -
جَرِیدۂ دَورِیَّہ - } موقت رسالہ -
جَرِیدۂ مِیقَاتِیَّہ - } پیریڈیکل میگزین
جَرِیدۂ رَسمِیَّہ - سرکاری جرنل - سرکاری اخبار - آفیشل گزٹ -
جَرِیدۂ عَادِیَّہ } معمولی رسالہ -
جَرِیدۂ غیر رَسمِیَّہ } آرڈینری جرنل

جَرِیمَہ - جرمانہ - طلبانہ -
جَرِیمۃُ الفِسق - جرم زنا بالجبر -
جَرِیمۂ وَاضِحَہ - سنگین جرم -
جُزء - (مولد) جلد - نمبر - ویلوم -
جَزّار - قصاب - قسائی -
جُزاف - گزاف - بیہودہ
جَزُّ الأغنام - دُنبے وغیرہ کے بالوں کو کاٹنا -
جَزَالَۃُ اَلفَاظ - الفاظ کی چستی اور شوخی -
جَزَائِر - ملک الجیریا جو شمالی افریقہ میں واقع ہے
جَزَائِرِ مُحِیطِ شَرقی - اوشینیا
جَزَاءِ نَقدِی - جرمانہ
جُزدان - } (معرب لفظ جزدان)
جُزدَانَہ - } بستہ - جزدان
جَزَر - گاجر
جَزر و مَدّ - جوار بھاٹا - دریا کا اُتار چڑھاؤ
جَزَع - سنگ سلیمانی -
جُزلان - (معرب ترکی) چھوٹا منی بیگ
جُزلُک - (معرب ترکی گوزلک) چشمک - عینک -
جَزم - پمپ شوز -

جُزمجی ۔ بوٹ ساز

جزمہ ۔ انگریزی جوتا ۔ جمع جزمات

جزمۂ نکشوفہ ۔ پمپ شوز

جُزماتی ۔ (مولد) جوتا بنانے والا موچی ۔

جَناب ۔ (عربی جناب بمعنی صحن خانہ ہے) اہل فارس تعظیم کے مقام پر مثلاً حضور، حضرت، سرکار، استعمال کرتے ہیں ان معنوں میں عجم سے معرب ہوا

جَنابِ اَفخم ۔ ایک القاب جو رائٹ آنریبل کے معنوں میں مستعمل ہے ۔

جَنایۃ ۔ جرم ۔ گناہ

جِنایۃ ۔ سنگین جرم ۔ جرم کبیر

جَنائنی ۔ (مولد) باغبان دیکھو (جنینہ)

جَنائی ۔ مجرم

جَنب ۔ پہلو ۔ زیر بغل ۔

جُنبار ۔ (بالفتح والضم) (معرب فارسی جانباز) پہلوان نٹ ۔

جُنبُذۃ (معرب گنبد) گنبد ۔ گنبُد ۔

جنحۃ موقّتۃ }
جُنح } بروقت جرم ۔

جُند ۔ (معرب فارسی یا سریانی گُند) لشکر فوج ۔ سپاہ ۔

جَنَدار ۔ (معرب جاندار) باڈی گارڈ ۔ محافظ شاہی ۔

جَندَرمہ ۔ (معرب فرانسیسی جندرمری) پولیس ۔ کوتوالی ۔

جُندَرَہ ۔ (معرب ترکی یا فارسی) (۱) لکھے ہوئے کو دوبارہ لکھنا تاکہ حروف روشن ہوں تبییض (۲) کپڑے کے نقوش کو جلی کرنا ۔

جُندُل ۔ آبشار ۔ چادر آب ۔ جھرنا ۔

جُندی ۔ (معرب) سپاہی ۔ لشکری ۔

جِنرال ۔ (ایطالیانی جنرالی یا انگریزی جنرل کا معرب ہے) سپہ سالار ۔ اعلیٰ کانسل فرنگی ۔

جِنرال اجُودان ۔ میر تزک، بزرگ ۔ چیف سکرٹری ۔ مصاحب کلاں ۔

جِنرالِ عام }
فریقِ اوّل } فل جنرل ۔ فوجی اعلیٰ عہدہ ۔

جِنزار ۔ (معرب فارسی زنگار) ۔ (زنگار سے زنجار اور زنجار کا مقلوب جنزار ہوگیا) ایک سبز رنگ ۔

جَنْزِیْر ۔ (معرب فارسی زنجیر) کڑی ۔

جِنْس ۔ (معرب یونانی گنوس) قسم ۔
قوم ۔ قومیت

جِنْسِیَّۃ ۔ قومیت ۔ نیشنلیٹی ۔

جَزْمَہ ۔ (معرب ترکی چزمہ) فرنگی جوتا
بوٹ ۔ (جَزْمَات و جِزَم) جمع

جَزْمَۃُ الْمَکْشُوْفَہ ۔ (اَلْجَزْمَۃُ الْمَکْشُوْفَہ) ۔ (معرب) پم شوز ۔
ایک قسم کا جوتا ۔

جَزْمَجِی ۔ کفش ساز ۔ جوتا بنانے والا ۔

جَزِیْرَۃُ شَقِر ۔ رومی مصطگی کا جزیرہ ۔

جَزِیْرَۃُ مُشْجَر ۔ درختوں کا جزیرہ ۔
دریا کے بیچ میں درختوں کا جھنڈ

جَزِیْل ۔ بہت ۔ وافر ۔ کثیر ۔

جَزِیْلُ الْاِحْتِرَام ۔ رائٹ ریورنڈ ۔
سب سے بڑے پادری کا خطاب ۔

جِزْیَہ ۔ خراج ۔ معاملہ ۔

جَسْخَانَہ ۔ قیدخانہ

جِسْر ۔ (ارامی) پل قنطرہ

جِسْرُ مُعَلَّق ۔ لٹکا ہوا پل ۔

جَسْطَر ۔ چلچی مٹی کی ۔

جِسْم ۔ جس کے واسطے ترکیب تالیف ہو ۔

جُسُوْرُ النِّیْل ۔ دریائے نیل کے بند
یا پشتے ۔

جَصّ ۔ گچ ۔

جَصّ ۔ چیخنا ۔

جِعَالَہ ۔ زر انعامی ۔

جَعْبَہ ۔ (مولد) چرمی بیگ ۔

جِعَہ ۔ بیر شراب ۔

جُعَیْدِی ۔ (مولد) بازی گر ۔ تماشاگر ۔
مسخرہ ۔ (جَعَایِدَہ) جمع ۔

جُعْر ۔ مینڈک

جُغْرَافِیَہ ۔ (معرب یونانی گیوگرافیا)
یہ لفظ دو کلموں گی بمعنی زمین اور
گرافیا بمعنی بیان سے مرکب ہے ۔

جُغْرَافِیَۃُ السّانی ۔ وہ جغرافیہ جس میں
اصناف بشری کا بیان جغرافی
تقسیم کے لحاظ سے کیا جاتا ہے ۔

جِفْت ۔ سانسی ۔ سنڈاسی

جِفْت ۔ (معرب فارسی جفت بواسطہ
ترکی) دونالی بندوق ۔

جُفْت ۔ (معرب فارسی جفت) دوچند

زوج - فرد اور طاق کی ضد -
جَفْتَنْگک - (ترکی) جائداد شاہی جو کرایہ پر دی جائے -
جُفُل - ڈرنا - خوف -
جَفَن - کشتی (اجفان) جمع
جُلّ - (معرب گل) (۱) گلاب - گلِ سرخ (۲) یاسمین -
جُلَّاب - گلاب -
جُلَّابیہ - کرتا ٹخنے تک لمبا
جِلَّاجی - (مولد) جلا گر - صیقل گر -
جَلَّاحق - گولہ -
جَلَادَۃ السُّلْطَان - بادشاہ کا القاب - یور میجسٹی -
جلَّالاقی - زین بنانے والا
جَلَالَۃُ الْمَلِک - (مولد) ہز مجسٹی - بادشاہ کا القاب -
جَلَالَۃِ سَنِیَّہ - بادشاہ کا خطاب - ہز مجسٹی -
جَلَب - (مولد) دوسرے ممالک یا بلاد سے تجارتی مال منگوانا -
جَلبیہ - ایک فوقانی لباس -

جَلجلہ - سوار فوج -
جَلَخ - تیز کرنا -
جَلَد - ہموار زمین - میدان -
جِلدِ رَقیق - پتلا چمڑا
جِلدِ صَفیق - موٹا چمڑا
جَلِسْتان - (معرب گلستان) - (۱) باغ گلشن (۲) گلستان سعدیؒ کا عربی ترجمہ
جَلسہ - سماعت - مقدمہ سننا -
جِلِق - شام میں ایک موضع ہے
جَلَل - مشکل - بڑا کام
جَلْمُوطَہ - باریک چمڑا جو مثل جھلی کے گوشت کے اوپر ہوتا ہے -
جُلَّنَا - (معرب گلنار فارسی) گلِ انار -
جَلَنط - کھنڈ - محدبہ -
جُلُودِی - (مولد) چمڑے کا کام کرنے والا -
جِلَّوز - چلغوزہ
جُلوس - سیدھا ہونا -
جُلَّہ - کنڈہ - اُپلا
جَمَّاز - تیز قدم گدھا -
جَمَاعَۃِ شَرعیَّہ - سند یافتہ انجمن -

کارپوریشن۔

جَمَاہِیرُ اَمیرکا المتحدہ ۔ کانفڈریشن آف یونائیٹڈ سٹیٹس آف امریکہ (اتحاد ریاست ہائے امریکہ۔

جُمْبَاز ۔ (معرب ترکی) جنباز جو فارسی جانباز سے بنا ہے۔) جمناسٹک ورزش بدنی۔

جُمْرُوک ۔ (معرب ترکی) دیکھو (کمرک چنگی محصول کروڑگیری۔

جُمْرُکجی ۔ (ترکی) چنگی وصول کرنے والا

جَمْرَہ ۔ سوارہ فوج (جَمَرَات) جمع

جَمْعُ الْاَحْمَر ۔ لاکھ

جَمْعُ الْکَف ۔ مٹھی

جُمعۃُ الْآلَام ۔ ہولی ۔ دیک ۔ مقدس ہفتہ

جُمعۃُ الْحَاش ۔ (عیسائیوں کا ایک مقدس و متبرک ہفتہ۔

جُمعۃُ الْحَزِیْنَہ ۔ عیسائیوں کی ایک عید

جُمعہ ۔ (مولد) ہفتہ

جِمْعِی ۔ زیر سرداری ۔ ماتحت ۔ زیر افسری

جَمْعِیَّۃ ۔ (مولد) کمیٹی ۔ انجمن ۔ سوسائٹی آبادی مردم شماری۔

جَمْعِیَّۃُ الْمَعَارِف ۔ علمی وادبی انجمن

جَمْعِیَّتِ اِنْتِشَارُ الْاِیْمَان ۔ مشنری سوسائٹی۔

جَمْعِیَّتِ اِنْتِشَارِ کُتُبِ مُقَدَّسَہ ۔ بائبل سوسائٹی۔

جَمْعِیَّتِ خَیْرِیَّہ ۔ انجمن خیرات

جَمْعِیَّتِ دُوَلِیَّہ ۔ (مولد) سلطنتوں کی سیاسی مجلس ۔ ملکی کانفرنس ۔ بین الاقوامی انجمن۔

جَمْعِیَّتِ عُمُومِیَّہ ۔ عام انجمن

جَمْعِیَّتِ مِلِّیَّہ ۔ قومی انجمن

جَمَلُ الْبَحْر ۔ وہیل مچھلی

جَمَلُ الْیَہُود ۔ گرگٹ ۔ آفتاب پرست۔

جُمْلَہ ۔ بارہ درجن

جُمْہُور ۔ عامۃ الناس ۔ پبلک ۔ رعایا

جُمْہُوریَّہ ۔ (مولد) جمہوری سلطنت ۔ پبلک

جُمْہُورِیَّۃُ السُّوَیْس ۔ سوئٹزرلینڈ کی جمہوری سلطنت

جَمِیْعُ الْحُقُوقِ مَحْفُوظَہ ۔ تمام حقوق محفوظ

جَمِیْعُ السُّفَرَاء ۔ ڈپلومیٹک کور ۔ ایلچیوں کی مجلس۔

جَمِیلُ اَلْمَنْظَر - خوبصورت

جَنَاب - (عربی - جناب بمعنی صحن خانہ ہیں) اہل فارس تعظیم کے مقام پر مثلاً حضور - حضرت - سرکا استعمال کرتے ہیں - ان معنوں میں عجم سے معرب ہوا -

جَنَابِ اَفخم - ایک القاب جو رائٹ آنریبل کے معنوں میں مستعمل ہے -

جِنَایَۃ - جرم - گناہ

جَنَائِنی - (مولد) باغبان - دیکھو (جنینہ)

جَنَائِی - مجرم -

جَنْب - پہلو - زیر بغل

جَنْبَاز - (بالفتح) - (معرب فارسی جانباز) پہلوان - نٹ

جُنْبُذَۃ - (معرب گنبد) گنبد - گنبذ -

جُنْحَہ مُوَقَّتَہ - بروقت جرم

جُنْد - (معرب فارسی یا سریانی گُند) لشکر فوج - سپاہ - چھاونی -

جَنْدَار - (معرب جاندار) باڈی گارڈ محافظ شاہی -

جُنْدُرْمَہ - (معرب فرانسیسی جندرمری) پولیس - کوتوالی -

جَنْدَرَہ - (معرب ترکی یا فارسی) - (۱) لکھے ہوئے کو دوبارہ لکھنا تا کہ حروف روشن ہوں - تبییض (۲) کپڑے کے نقوش کو جلی کرنا -

جَنْدَل - آبشار - چادر آب - جھرنا -

جُنْدِی - (معرب) سپاہی - لشکری -

جَنَرَال - (ایطالیانی - جنرالی یا انگریزی جنرل کا معرب ہے -) سپہ سالار اعلی کانسل فرنگی -

جَنَرَال اَجُودَان - میر تزک - فوج کا افسر اعلی بزرگ - چیف سکرٹری - مصاحب کلان

جِنْرَل عَام } فِرِیق اَوَّل } فل جنرل - فوجی اعلی عہدہ

جِنْزَار - (معرب فارسی زنگار) (زنگار سے زنجار اور زنجار کا مقلوب جنزار ہوگیا) ایک سبز رنگ -

جُنْزِیر - (معرب فارسی زنجیر) کڑی

جِنْس - (معرب یونانی گنوس) قسم - قوم قومیت

جِنسیّۃ ۔ قومیت ۔ نیشنلیٹی ۔

جنفاص (معرب انگریزی کینوس) ایک موٹا
جُنفیص دبیز کپڑا ۔ کانواس کپڑا

جِنفس ۔ (معرب ترکی جانفس جو فارسی جانفزا سے مشتق ہے)

جَنگ ۔ (معرب فارسی جنگ ضد صلح) لڑائی ۔

جُنگ ۔ (معرب فارسی چنگ) ایک مشہور و معروف باجے کا نام ۔

جِنگان ۔ (معرب ترکی جنگانہ) دیکھو (شنکان)

جَنوبیّۃ ۔ وہ برا عظم جو قطب جنوبی کے اردگرد واقع ہے ۔

جِنِی ۔ گنی ۔ انگریزی پونڈ ۔

جِنِی اِفرنجی ۔ انگریزی پونڈ جو پندرہ کلدار کے مساوی ہے ۔

جِنیۃ الِانکلیزی ۔ اشرفی پندرہ روپے کی ۔

جَنیفا ۔ (معرب جنوآ) ملک سوئٹزرلینڈ کا پایۂ تخت ۔

جِنِی فرنساوِی ۔ فرنچ پونڈ جو بارہ روپے

چار آنے کلدار کے مساوی ہے ۔

جُنَینۃ ۔ (مولد) جنت کی تصغیر ۔ باغچہ بغیا ۔

جِنیہ ۔ (معرب انگریزی گنی) ایک سونے کا سکہ جو اکیس شلنگ کے مساوی ہے

جَواب ۔ خط ۔ مکتوب ۔

جَوابِ اِعتماد ۔ سفارشی چھٹی ۔

جَوابِ توصیۃ ۔ سفارشی خط

جَوابِ رَفض ۔ تاسف نامہ

جَوّاخ ۔ (معرب) ۔ (۱) جلاہا ۔ (۲) پارچہ فروش

جُوارِش ۔ (معرب فارسی گوارش) (۱) شیرینی (۲) وہ دوا جو غذا ہضم ہونے کے لئے کھائی جاتی ہے

جَواز ۔ (ع ۔ م) پاسپورٹ (جوازات) جمع ۔

جَوازُ الِامتحان ۔ (ع ۔ م) امتحان پاس کرنا ۔ کامیاب ہونا ۔

جَوُّالبَیت ۔ گھر کا اندرون

جُوالِق ۔ (معرب فارسی گوال یا گوالہ بواسطہ ترکی) بورا ۔ تھیلا ۔

(جَوَالِیْق) جمع

جَوَالِیْق ۔ جمع (جُوالِق) تھیلا ۔

جَوَاہِر ۔ معادن ۔ کانیں ۔

جَوَامِع ۔ ع (جامع کی جمع) مسجدیں ۔ مساجد ۔

جَوَّانی ۔ اندرونی ۔

جَوَائِب ۔ غیر ملکی خبریں ۔

جُوْخ ۔ (معرب ترکی چوقہ) بانات ۔ کپڑا (اَجْوَاخ) جمع ۔

جُوخَہ ۔ کپڑے کا تھان ۔

جَوْذَر ۔ نیل گائے ۔

جُوْذِیار ۔ ملاح ۔

جُوْر ۔ (بواو معروف) مثل ۔ طرح ۔ جوڑ ۔ ہم رنگ ۔ ہم پلہ ۔

جُوْر ۔ میلان حق سے باطل کی طرف ۔

جُورَب ۔ موزہ ۔

جَوْز ۔ کامیاب ہونا

جَوْسَق ۔ (معرب کوشک فارسی) ۔ (۱) چھوٹا محل ۔ قصر ۔ (۲) جدید عربی ۔ جھونپڑا ۔

جَوْشَنُ اللَّیْل ۔ آدھی رات ۔

جَوْق } معرب فارسی جوخ بمعنی گروہ ۔
جَوْقَہ } فوج مردم ۔ ایکٹروں کی جماعت ۔ نٹوں کا گروہ ۔

جُوْقَہ ۔ گروہ

جُوْکَان ۔ جوگان ۔ بلا ۔

جَوْنَک وَجَامَکِیَّہ ۔ الونس ۔ بھتہ ۔

جُوْمَہ ۔ گروہ مردم ۔ تھیٹر ۔ پارٹی

جُوْن ۔ (معرب فارسی گون) رنگ

جُوْن ۔ (معرب یونانی گونیا) (۱) خلیج کھاری ۔ (۲) دریا کے جنا ۔

جَوْہَر ۔ اصل شے اور اس کا مادہ

جَوْہَرِجی ۔ زیور فروش ۔ جوہری ۔

جَوْہَرِ فَرد ۔ (جُزء لَایَتَجَزّیٰ) مادہ کے نہایت ہی چھوٹے چھوٹے اجزا جن سے وہ مرکب ہوتا ہے جواہر فردہ کہلاتے ہیں جس کا واحد (جوہر فرد) ہے ۔

جَہْل ۔ اعتقاد کسی شے پر جو نفس الامر کے خلاف ہو ۔

جُؤجُؤ ۔ سینہ ۔ چھاتی ۔

جَیَّارہ ۔ چونے کی بھٹی ۔

جِیَا لُو جِیَا

جیالوجی } (معرب) علم الارض ۔ علم
جیولوجیا } طبقات الارض

جَیب ۔ (معرب سنسکرت جیوا) علم ہیئت میں وتر کو کہتے ہیں ۔ چنانچہ کہتے ہیں جیب مستوی ۔

جَیب ۔ کالر

جِیر ۔ پشت پر دستخط کرنا ۔ منظور کرنا ۔ یا دستخط کرنا ۔

جِیر ۔ } چونا
کَاش }

جَیرِوسکُوب ۔ (معرب) گردش زمین کے تجربہ کرنے کا آلہ جو ۱۸۵۳ء میں بنایا گیا ۔

جَیش ۔ مرغ ۔ رومی ۔

جَیشُ الِاحتلَال ۔ انگریزی فوج مقیم مصر ۔

جَیشُ الخَلَاص ۔ عیسائی پادریوں کی وہ جماعت جس کی غرض مسیحیت کی اشاعت ہے ۔

جَیشَان ۔ سمندر کی حرکات

جِیل ۔ مجرد لوگ جو صلیبی لڑائی میں مسلمانوں کے ساتھ لڑتے تھے ۔

جِیل ۔ صدی

جِیلَتِینَہ } رال
قُلفُونَہ }

جِینِیہ ۔ گنی مشہور سکہ ہے ۔

## باب الحاء

حَابِل ۔ ٹنکاری جادوگر ۔

حَاجِب ۔ یورپ کی عدالتوں کا ایک بڑا حاکم (حُجّاب) جمع

حَاجِبُ الدَّولَہ ۔ شاہی دربار کا عرض بیگی دربان شاہی ۔ میر تزک ۔ خلوت ۔

حَاجِبَہ ۔ باورچن ۔ ماما

حَاجِز ۔ پارٹیشن وال ۔ پردے یا بیچ کی دیوار ۔ خاکنائے ۔ (حَوَاجِز) جمع

حَاد ۔ تیز ۔

حَادُّ الطَّرف ۔ تیز نظر ۔

حَارَات ۔ جمع (حَارَہ) گلی ۔ محلہ

حَارِسُ القَصَّابِی ۔ مال مسروقہ کا رکھنے والا ۔

حَارِسْ - گارڈ - محافظ - سنتری

حَارَہ - (ع - د - ارامی) محلہ - اودہ کلاں (حارّات) جمع

حَاشِیۂ تَحْتَانِی - فٹ نوٹ -

حَاصِلْ - مخزن آسٹور -

حَاصِلِ آبِی - زراعت چاہی - کنوئیں یا نہر کی کھیتی -

حَاصِلَات - پیداوار -

حَاصِلِ دِیمِی - بارانی زراعت

حَاصِلَاتِ طَبْعِیَّہ - قدرتی پیداوار -

حَاصِلَاتِ عَرَضِیَّہ - ہنگامی پیداوار

حَاصِلَاتِ مِیرِیَّہ - سرکاری مال گزاری

حَاضِرُ الْہُجُوم - حملہ کے لئے تیار ہو جائے

حَاضِرَۃ - (ع - م) پایۂ تخت - دار السلطنت دار الامارت - صدر مقام

حَاضِرُ ل - مستعد - تیار -

حَاضِنَۃ - (ع - م) دائی - آیا - کھلائی

حَافِظ - سم

حَافِظ - جاسوس - (حَفَظَہ) جمع

حَافِظَۃُ الْاِرْسَال - (ع - م) پارسل کا فارم

حَافِظَۃُ الْوَدِیعَۃ - فوطہ دار - امانت دار - تحویلدار -

حَافِلَۃ - (ع - م) موٹر کار - موٹر گاڑی (حوافل) جمع -

حَافَہ - کنارہ - جانب -

حَاکِمُ الشَّرْع - جج - منصف -

حَاکِمُ الضَّبْطِیَّہ - جسٹس آف دی پیس

حَاکِمِ عَام - گورنر جنرل - وائسرائے -

حَاکِی - (ع - م) (۱) فونو گراف (۲) ٹیلیفون -

حَائِدُ الحزم - مال کے بند کرنے کا طریقہ

حَالَۃُ اَمْوَال مَوْقُوفَہ - اس قسم کی ملکیت اراضی جس سے وہ ناقابل انتقال ہو جائے یہ اس صورت میں ہو جاتی ہے جب اراضی کسی جماعت کی ملکیت ہو جائے -

حَالَۃِ دَرَلِیْنِیَّہ - نقل کی وہ صورت جس میں کچھ بیان کیا جائے - یا کچھ پوچھا جاوے -

حَالُوم - (ع - د) قدیم مصری - پنیر کا ڑھا دودھ (عوام علوم ہے

ہیں جو محض غلط ہے)
حَامِض - (ع-م) ایسڈ - ترشی
حَامِل - اُٹھانے والا - لدنے والا -
حَامِلُ الرَّایَۃ - علم بردار - جھنڈا اُٹھانے والا -
حَامِیہ - سپاہیوں کا دستہ جو کسی قلعہ میں مقیم ہو - محافظ سپاہیوں کی جماعت - فوج
حَان } (ع-م) مے فروش کی دکان
حَانَۃ } شراب خانہ -
حَانوت - مخزن -
حَانُوت - (ع-د) سریانی - (بقول بعض معرب قدیم معنی شراب خانہ دکان - شراب کی دکان -
(حَوَانِیت) جمع -
حَانِیَہ - (ع-م) شراب خانہ -
حَاوِی - (ع-م) حیۃ (سانپ) سے اسم فاعل - سپیرا - سانپ والا -
جمع حُوَاۃ -
حَایِد - غیر جانب دار - نیوٹرل -
حَاضِرہ حَاضِرَہ - فوراً بنایا ہوا -

حَائک - جلاہا -
حُبّ - (معرب فارسی خم یا خنب) بڑا گھڑا جس میں شراب یا سرکہ رکھیں -
حُبَّاک - جلد ساز -
حُبُّ الذَّات - (ع-م) خودغرضی
حُبُّ النَّفْس - (ع-م) خودغرضی -
حُنْجُور - عطر کی شیشی -
حِبْر - (ع-د) ارامی (۱) دانشمند (۲) یہودی عالم (۳) سیاہی دوات
حَبْر - (ع-م) سانس لیٹ - ایک کپڑا
حِبْرِ اَعْظَم - (ع-م) پوپ - روم کا سردار پادری - پونٹف -
حَبْس مَعَ التَّشْغِیْل - قید بامشقت
حَبَاک - جلد باندھنا -
حَبْلُ الْکُبُوْل - چھوٹی رسی - (سمندر کی)
حَبْلُ الْمَسَاکِیْن - سانڈ
حُبْلیٰ - حاملہ عورت (حبالی) جمع
حَبَّہ - دانہ (حَبَّات) جمع
حَبَّہ - بندوق کی گولی (حَبَّات) جمع

حَبَّۃ - دُمّل
حَبَّۃُ البرکۃ - کلونجی - حَبَّۃُ السوداء بھی
حُبْھان - الائچی -
حَتْف - موت
حَتْمًا - ضروری - لابدی -
حُمُوضَہ حُمُوضَہ - (۱) کھٹائی - ترشی -
(۲) تیزاب - ایسڈ
حِتَّہ - ہر چیز کا ٹکڑا -
حِجَاب - تعویذ - گنڈا -
حِجَابَۃ - چیمبرلین کا عہدہ -
حِجَابِ مسدول - لٹکا یا ہوا پردہ -
حَجَّار - سنگ تراش - پتھر پھوڑا -
حَجَّارِی - صنعت سنگ تراشی - پتھر کا کام
حِجَامَۃ بالکاسات - بھری سنگی -
حُجَّۃ - کورٹ آف لاز کا سرٹیفکٹ -
(حجج) جمع
حُجَّۃ - وثیقہ - دستاویز - تمسک -
حَجَر - (ع - م) شطرنج کا مہرہ (حِجَارَہ -
اَحجار) جمع -
حَجَر - (ع - م) لیتھو - سنگ طبع
حَجَراتِ نشیمن - بیٹھنے کے حجرے یا کوٹھریاں -

حَجَر اَزْرَق - ایک قیمتی نیلا پتھر -
حَجَرُ الامتحان - (ع - م) کسوٹی -
حَجَر البحا کوک - (ع - م) کوہ آتش فشاں
سے پگھلا ہوا مادہ حجری - لاوا -
حَجَرُ الخفاف - جھاواں پتھر
حَجَر السیشتہ (ع - م) حقے کی چلم
حَجَرُ القیصی - (اَلحجر القیصی) (ع - م)
قرنطینہ -
حَجَرُ المحک
حَجَرُ الامتحان } کسوٹی - معیار
حَجَرُ النَّار - چقماق -
حَجَر علی الجرائد - (الحجر علی الجرائد)
ع - م - اخبارات پر سختی، نگرانی
اور روک تھام
حَجَر کریم - جوہر - گوہر
حُجْرہ فوقانیہ - اپر روم - اوپر کی منزل
حَجَر ہوائی - شہاب ثاقب - وہ پتھر جو
کرہ ہوا سے گرتا ہے -
حَجَرِیَّت - پتھرپن - پتھر ہو جانا - سختی
حَجَرِیَّۃ - (ع - م) سڑک وغیرہ پر پتھر
بچھانے کا فن -

حَجر ۔ ممانعت

حَجر اِداری ۔ انتظامی ضبطی ۔

حَجر السفینہ ۔ دشمن کے جہاز کو روکنے کا حکم ۔

حَجقیوس ⎫ (معرب یونانی انگشوس)
حجکیوس ⎭ زہریلا درخت ۔

حُجَّہ ۔ وثیقہ ۔ تمسک ۔ انکار باللسان

حَجیم ۔ موٹا ۔ دلدار

حَدّاد ۔ آہن گر ۔ لہار ۔

حدِ ادنیٰ ۔ چھوٹی سی چھوٹی مقدار ۔

حدِ اقصیٰ ۔ بڑی سے بڑی مقدار

حاذر امطری ۔ شراب کی تیزی دریافت کرنے کا علم ۔

حدیث السن ۔ جوان ۔

حدید اللسان ۔ چرب زبان

حدید النظر ۔ تیز نظر ۔

حدیقہ ۔ باغ ۔ پارک

حدیقۂ عمومیہ ۔ (ع ۔ م) پبلک گارڈن باغ عامہ ۔

حُرّ ۔ (ع ۔ م) روشن خیال ۔ آزاد خیال ۔ (احرار) جمع ۔

حَرّاج ۔ (ع ۔ م) نیلام ۔ آکشن ۔ نیلام کرنا ۔

حَرّاج ۔ نیلام کرنے والا ۔ آکشنر

حُرّاس السلطان ۔ باڈی گارڈ ۔ خاصہ بردار ۔ فوج محافظ شاہ

حَرّاف وَزرنگ ۔ حرّاف ۔ گویا ۔ باتون ۔ تقریری ۔ لسّان ۔ زرنگ چالاک ۔ چست ۔

حَرّاقہ ۔ (ع ۔ م) تارپیڈو ۔ جہاز تباہ کن کشتی (یونانی میں آتش بار جہاز کو حرّاقہ کہتے تھے) ۔ (حرّاقات) جمع

حَرّاقہ ۔ پلاسٹر ۔ مرہم جس سے چھالا پڑ جائے

حُرّاقہ ۔ (ع ۔ م) زر کے تار جلا کر جو چاندی یا سونا نکالا جائے ۔

حَرّاک ۔ (ع ۔ م) مقرر یا ایکٹر کی تقریر یا کھیل کرتے وقت اس کے ہاتھ پاؤں کی حرکت ۔ پوزیشن ۔

حَرام ۔ (ع ۔ م) شال ۔ کمبل ۔ بلانکٹ ۔

حَرامی ۔ چور ۔ رہزن (حرامیّہ) جمع ۔

حَرائر ۔ (حریر کی جمع) ع ۔ م ۔ ریشمی کپڑے

حُرباء ۔ (معرب فارسی خوربان بمعنی محافظ آفتاب) آتش پرست ۔ شمّاس

حَرْبِ اَہلی - خانہ جنگی - سیول وار -
حَرْب اہلیہ - خانہ جنگی -
حَرْبِ زَبُون - ہولناک لڑائی -
حَرْبَہ مِفْرَاق - برچھی - نیزہ
حَرْبِیَّہ - (ع - م) محکمۂ جنگ - جنگی قوت
حُرَّۃ اَلوَجہ - رخسارہ - گلا
حَرْث ونسل - زمین اور اس کی پیداوار
حَرْذُون - (ع - د) ارامی - نرگوہ -
گھوڑ پھوڑ (دکنی) سوسمار -
حَرَس - اسکورٹ - محافظ راہ - ہم رکاب
گارڈ - نگہبان - بدرقہ - راہ کی
حفاظت کے لئے سپاہیوں کا ساتھ
جانا -
حَرَسُ السُّلْطَانِی - (ع - م) (الحرس السلطانی)
فوج خاصہ - باڈی گارڈ -
کوکبہ سلطانی
حَرَسِ اَمامی - (دیکھو باشدار) ہراول
دان گارڈ -
حَرَش - جنگل

---

حَرْفِ نَطْعِی - وہ حرف جس کا مخرج تالو سے

حَرَکَت - حملہ - چڑھائی
حَرَکَۃ - وضع جس سے خیال جوش وغیرہ
ظاہر ہو -
حَرَکَۃ } (ع - م) شورش - غدر - بغاوت
حَرَکَت } فساد - قومہ - جوش سیاسی
ایجیٹیشن - روانگی - کوچ -
حَرَکتِ اِرْتِفَاعِی - پانی کا چڑھاؤ - مد
حَرَکتِ اِنْخِفَاضِی - پانی کا اتار - جزر
حُرْمُدَان - (معرب فارسی خردان) (۱)
کاغذ رکھنے کا چرمیں تھیلا - (۲)
گلدستہ (۳) کسبت - حجام کا ڈبہ -
حَرْمَلَہ - زنانہ کرتا -
حُرْمَہ - (ع - م) بیوی
حُرُوف - (ع - م) ٹائپ
حُرِّیَّت } آزادی - لبرٹی -
حُرِّیَّۃ } (ع - م) آزاد خیالی - روشن خیالی
حُرِّیَّۃُ الْاَدْیَان - امور مذہبی میں آزادی
حُرِّیَّۃِ دِیْنِیَّہ - مذہبی آزادی -
حُرِّیَّتِ شَخْصِی } شخصی آزادی
حُرِّیَّۃُ الشَّخْص }
حریری - ریشمی کپڑے بیچنے والے

حریص - ہوشیار - واقف -

حریتہ سیاسیہ ملکی آزادی -

حزام - (ع - م) پیٹی - کمر بند - کمر پٹا -

حزب الاحرار - لبرل پارٹی - انگلستان کی ایک سیاسی جماعت

حزب الاستبدادیین - (ع - م) کنسرویٹو پارٹی - انگلستان کی ایک سیاسی جماعت جو (حزب الاحرار) کے مقابل ہے -

حزب الحرب - وار پارٹی - جنگ کرنیوالا گروہ -

حزب الحریتہ - } لبرل پارٹی - یورپ
حزب المتساہلین - } کی ایک سیاسی جماعت جو آزادی کی حامی ہے -

حزب المحافظین - (ع - م) کنسرویٹو پارٹی -

حزب المستبدین - کنسرویٹو پارٹی -

حزب سیاسی - پولیٹکل پارٹی -

حزم - گٹھری بنانا - باندھنا - پارسل پیک کرنا -

حزمہ - پارسل - گٹھری - بقچہ - پلندہ

حزیران - (ع - م) رومی مہینہ مطابق جون -

حس - قوت ادراک -

حساب - بل - مطالبہ -

حسابات دائنہ - جن حسابات کی ادائی لازم ہو -

حسابات مدینہ - وہ حسابات جن کی رقم قابل وصول ہو -

حساب التسویہ - حساب کا تصفیہ یا جھڑتی -

حساب التام والتفاضل - علم ریاضی کی ایک قسم -

حساب الزنجیر - (ع - م) بک کیپنگ دفترداری - حساب کتاب -

حساب تصوری - جھوٹا حساب -

حساب جاری - چلتا لیکھا - جمع - خرچ -

حساب رومی - تاریخ یا سنہ کا وہ قدیم طریقہ جو یورپ میں رائج تھا -

حساب مطلوب منہ - دین کا کھاتہ

حساب منیتہ - نکلتا پاﺅنے کا حساب

حسان - } رسالہ
خیل - }

حِصَانُ اَشْقَر - بھورا گھوڑا -
حَسْم - (ع - م) قیمت میں کمی کرنا -
حِسِّیَات - (ع - م) جذبات - فیلنگ
حَشَرَہ - کیڑا مکوڑا - (حشرات) جمع
حَشَم - مویشی - دھن - جانوروں کا گلہ
حَشْوُ الْبُنْدُقِیَّہ - (ع - م) بندوق بھرنا - بندوق میں گولی بھرنا -
حَشِیْشُ الْمُغَیِّب - گانجا - بھنگ -
حَصَاۃ - کنکر - پتھری (ایک مرض)
حِصَان - نر گھوڑا
حَصَالِبَان - (ع - م) روزمیری - ایک انگریزی پھول -
حَصْبَہ - مرض چیچک - آبلہ - سیتلا -
حِصَص - منافع رسدی کے حصے -
حُصُولُ الْجَرْد - حساب آمد و خرچ نکٹ مندرجہ دفتر کا مقابلہ و امتحان کرنا -
حَصْوَہ - پہیل - گار کا پتھر
حَصِیْر - بوریا - چٹائی -
حَصِیْرِی / حُصُرِی - / حَصِیْرِبَان | بوریا باف - چٹائی بیچنے والا حصیرباف

حُضَّار - (حاضر کی جمع) حاضرین -
حَضَارَۃ - (ع - م) شائستگی - تہذیب - تمدن
حِضَانَہ - بچے کی پرورش
حَضَرَات - حضرۃ کی جمع -
حَضْرَۃ - (ع - م) ایک کلمہ تعظیمی جو نام سے پہلے مثل جناب - حضور آتا ہے - مسٹر صاحب -
حَضْرَتِ خَتْمِی مَآب عَلَیْہِ السَّلَام - (ف م) خاتم المرسلین حضرت پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے -
حَطَّاب - جنگل سے لکڑیاں لانے والا - لکڑیاں بیچنے والا -
حَفَاض - لنگوٹ -
حُفْرَۃ - غار - کھدائی - خندق -
حَفَش - سیاہ خانہ - (اَحفاش) جمع -
حُفْلَۃ - (ع م) جلسہ - مجلس - محفل - حفلات
حَفِیَّۃ - ٹونٹی -
حَقّ - جو دلیل سے ثابت ہو
حَقُّ الْمُحَاکَمَہ - اختیار یا حد سماعت جو رسد کشن علاقہ اختیار سماعت -
حَقُّ الْمُرُوْر - محصول راہ داری -

**حقّانیّہ** ۔ (ع ۔م) محکمہ عدالت دیوانی جہاں حق کا دعویٰ ہوتا ہے ۔

**حقل** ۔ (ع ۔ د) ارامی ۔ ہرا کھیت کھڑی کھیتی ۔

**حق مکتسب** ۔ محصلہ استحقاق

**حقنہ** ۔ پچکاری ۔ عمل (حقن) جمع

**حقوق** ۔ (ع ۔م) حق کی جمع ۔ قانون لا

**حقوق الامہ** ۔ قومی قانون ۔

**حقوق الملل** } قومی یا بین الدولی

**قوانین ملیہ** } قوانین ۔

**حقوق متحاربہ** ۔ وہ حقوق جو غیر جانبدار سلطنت کو حاصل ہوتے ہیں ۔

**حقّہ باز** ۔ بازی گر ۔ بھان متی ۔ مداری

**حقّہ بازی** ۔ بازی گری ۔ بھان متی کا تماشا

**حک** ۔ (ع ۔م) قطب نما ۔ قبلہ نما ۔

**حکاک الالماس** ۔ ہیرا تراشنے والا ۔

**حکم** ۔ تجویز ۔ فیصلہ (ع ۔م) سلطنت گورنمنٹ ۔

**حکم اثبات الذنب** ۔ تجویز ثبوت جرم

**حکم الحجر** ۔ فیصلۂ ممانعت ۔ تجویز ممانعت ۔

**حکم الدستوری** ۔ (الحکم الدستوری) (ع ۔م) پارلیمنٹ والی سلطنت

**حکم العرفی** ۔ (ع ۔م) اربٹیریری گورنمنٹ وہ سلطنت جو کسی جماعت یا ثالث کی نگرانی میں قائم ہوتی ہے ۔

**حکم العقبیٰ** ۔ ثواب و عقاب سے مراد ہے ۔

**حکم العقوبۃ** ۔ تجویز سزا

**حکم المحکمین** ۔ فیصلہ ثالثی

**حکم انتزاع ملکیۃ** ۔ جلاوطنی کی تجویز

**حکم باشی استبالیہ** ۔ شفاخانہ کا صدر افسر ۔

**حکمت** ۔ معرفت اشیائے موجودہ ۔

**حکم تمہیدی** ۔ تجویز یا ڈگری جو اثنائے نالش میں صادر کی جاے اور جس کا منشا فیصلہ قطعی کرنے کا نہ ہو ۔

**حکم جنائی** ۔ فیصلہ فوجداری

**حکم دار** ۔ گورنر ۔ کمانڈنگ آفیسر ۔

**حکمدار** ۔ (ع ۔م) (۱) ویسرائے (۲) سپاہ دار ۔ سپاہ سالار ۔

**حکمدار پولیس** ۔ کمانڈر پولیس افسر پولیس ۔

حکمِ دارِیَّہ ۔ سرداری
حُکمِ دستُوری ۔ آئینی حکومت ۔ وہ سلطنت جس میں پارلیمنٹ کے ذریعے بادشاہ کی طاقت محدود ہوتی ہے ۔ دستوری حکومت
حُکمِ عُرفی ۔ کسی شخص واحد کا فیصلہ ثالثی
حُکمِ غیابی ۔ فیصلہ بوجہ عدم پیروی ۔ تجویز عدم پیروی ۔ تجویز عدم تعمیل حکم عدالت ۔
حُکمِ محکمہ اِستیناف ۔ ہائی کورٹ کا فیصلہ
حُکمِ محکمہ جُزئیہ ۔ سمری ٹریبنل کی تجویز
حُکمِ مُستانف ۔ تجویز مرافعہ ۔
حُکُومت ۔ (اُلحکومتہ) ع ۔ م ۔ گورنمنٹ سلطنت ۔
حُکُومتہِ اِجرائیہ ۔ اکزیکیوٹیو پور ۔ تعمیلی اقتدار ۔
حُکُومتہُ الاَعیان ۔ امرا اور شرفا کی سلطنت ۔
حکُومتہُ الخواص ۔ وہ سلطنت جسمیں چند امرا حکومت کا انتظام کریں ۔
حُکُومتہُ السَنِیَّہ ۔ (اَلحکومتہ السنیتا) ع ۔ م ۔ ترکی گورنمنٹ ۔
حُکُومتہُ الشَعب ۔ جمہور یا کسی قبیلہ کی حکومت ۔
حُکُومتہ اِنتخابیَّہ ۔ نیابتی سلطنت
حُکُومت دَستُورِی ۔ پارلیمنٹ
حُکمُ الدُستُورِی ۔ والی سلطنت کانسٹیٹیوشنل گورنمنٹ ۔
حُکُومتہِ شُورِیَّہ ۔ ریپریزنٹیٹو گورنمنٹ نیابتی حکومت ۔
حُکُومتہِ مُتَساہِلَہ ۔ وہ حکومت جو امور ملکی یا مذہبی میں آزادانہ برتاؤ کی حامی ہو ۔ لبرل گورنمنٹ ۔
حُکُومتہِ مَحَلّیَّہ ۔ مقامی حکومت
حُکُومتہِ مُطلقہ ۔ شخصی سلطنت ۔ ابسولیوٹ پور ۔ مطلق العنان ۔ یا خود مختار ریاست ۔
حَکیم باشی ۔ (ع ۔ م) افسر اطبا ۔ صدر طبیب ۔ رئیس الاطبا ۔
حَکیم بیطاری ۔ سالوتری ۔ وٹرنری سرجن
حَلّاجی ۔ روئی دھنکنے کا کام ۔
حَلّاجیٔ ۔ (ع ۔ م) عوام کی زبان ہے ۔

دھنیا۔ حلاج۔

حَلّاق ۔ نائی۔ حجام۔

حَلال ۔ جس میں کسی قسم کی قید نہ ہو

حَلاوہ ۔ (ع۔م) مٹھائی ۔

حَلب } فولاد
بولاد }

حلبی سازی ۔ ٹین کا کام

حِلزون ۔ گونگا ۔ (حلزونات) جمع

حَلزون ۔ سنکھ۔ گھونگا ۔

حِلزونی ۔ پیچ دار کیل ۔

حَلف بالمحرکات ۔ مقدس چیزوں کی قسم کھانا ۔

حلق ۔ کان کی بالی ۔

حلوائی ۔ مٹھائی بنانے والا ۔

حلوئی ۔ چقندر ۔

حُلّہ ۔ گوشت ترکاری پکانے کی چھوٹی دیگچی ۔

حلیب ۔ دودھ

حَماق ۔ چھوٹی چیچک ۔

حَمال ۔ (ع۔م) قلی ۔

حمالات البنطلون ۔ (ع۔م) پتلون کے تسمے ۔

حَمّامات عمومیہ ۔ پبلک ۔ عامۃ الناس غسل خانے ۔

حَمائل ۔ (۱) بدھی ۔ سیلی ۔ ہار (۲) وہ چوڑے فیتے کا دوال جسکو بادشاہ یا ویسرائے گلے میں ڈالتے ہیں ۔ پال ۔

حمایۃ ۔ (ع۔م) وہ لوگ جو کسی سلطنت میں رہتے ہوں مگر اسکی رعیت نہ ہوں بلکہ کسی دوسری سلطنت کے زیر حمایت ہوں ۔ رعیت ۔ وہ سلطنت جو کسی قوی سلطنت کی نگرانی میں ہو ۔

حُمرۃ ۔ سرخی ۔ لالی ۔ رنگ سرخ ۔

حَمض ۔ (ع۔م) ایسڈ ۔ تیزاب

حِمض الخل ۔ سیٹیک اسیڈ

حمطیط ۔ } (یونانی ہیمنٹیس) ایک
حموط ۔ } کیڑا جو بہار میں پیدا ہوتا ہے خاص اسنہ پوروں کو اس سے تشبیہ دیتے ہیں ۔

حَملۃ ۔ (ع۔م) فوج کا دستہ ۔ اسباب کا

ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا۔
حمل و نقل۔ لادنا اور اتارنا۔ اتارنا چڑھانا۔
حُمَم۔ آتش خیز پہاڑوں کا پگھلا ہوا مادہ
حُمُولَہ۔ بار۔ بوجھ۔ بھرتی۔ کھیپ
کرایہ باربرداری۔
حُمُولَۃُ المَرکَب۔ بار جہاز۔ مال جہاز
حَمِیَّۃ۔ مجلس انتظامی یا واضع آئین۔
حناء۔ رت جگا۔ جس رات کو شادی میں
جاگتے ہیں۔
حَنَانَہ۔ مہربانی۔ نوازش
حَنَش۔ نر سانپ
حَنَفِیَہ۔ قلفی جو حوض وغیرہ میں پانی
نکالنے کو لگاتے ہیں۔ ٹونٹی۔
حَنَّۃ۔ عورت کا نام
حَنَّہ۔ جوش۔ رقت۔ دلسوزی
حَوَادِثُ التِلِغرَاف۔ تار برقی
کی خبریں۔
حَوَادِثُ الجِنَائِیَّۃ۔ جرائم فوجداری۔
حَوَادِث تِلِغرَاف الاَخِیرہ۔
تار برقی کی آخری خبریں۔
حَوَادِث مَحَلِّیَّۃ۔ لوکل خبریں۔ مقامی
خبریں۔
حَوَارَہ۔ کنکر
حَوَالَہ۔ درافٹ۔ ہنڈی۔ بل۔ مطالبہ۔
حَوَالَۃُ الخِزَانَۃ۔ کاغذ زر سرکاری
جس پر سود ملتا ہے۔
حَوَالَہ تَدفِع مَال عِندَ الاِطلاع۔ درشنی
حَوَالَہ۔ فرد حساب۔ مطالبہ۔ (حوالات)
جمع
حَوَالَہ بوستہ خارجیہ۔ ممالک غیر کا منی آرڈر
حَوَالَہ بوستہ دَاخِلِیہ۔ ان لینڈ
منی آرڈر۔
حَوَالَہ تقدیمی۔ درشنی ہنڈی۔
حَوَالَہ دَاخِلِیہ۔ بل آف اکسچینج جو ملک
کے اندر تحریر کیا گیا ہو اور ملک کے
اندر ہی قابل ادا ہو۔
حَوَالَہ لِثَلاثَۃ اَشْہُر۔ ہنڈی میعادی
۳ ماہ۔
حَوَائِج۔ کپڑوں (لباس) کی گٹھڑی۔ میلے کپڑے
جو دھونے کے لئے دئے جائیں
اسباب
حُوش۔ صحن خانہ

حُوشُ البُقَر - گوسالہ
حَوض - گودی - لنگرگاہ -
حَوض } دریا کا طاس - ملک کا وہ حصّہ
حَوضَہ } جس کا کل پانی کسی ایک دریا میں
جا گرتا ہو -
حَوضُ السّویس - نہر سویس کے متصل
حوض سویس ہے جس میں بوقت
طغیانی و طوفان جہاز لنگر انداز ہوتے ہیں -
حَوضُ خانَہ - وہ مکان جو حوض کی حفاظت
کے واسطے بنایا گیا ہو -
حَوض خانَہ کاری - حوض کے اوپر کی
کھپریل - چھپر یا سائبان -
حَوضَہ وہ قطعہ زمین جس کا پانی سینچ کر
دریا میں جاتا ہو - طاس
حَوقَلہ - جس کا ذکر کم زور ہو -
حوک - بنا -
حَیاط - دیوار کا احاطہ - صحن انگنائی -
حَیثیَہ - عزت و دولت - حیثیتُ الحکم -
حیدرانلو - ایک قبیلہ کا نام -
حَیزَرہ - احاطہ - چار دیواری - حصار -
حِیشان - جمع (حُوش)

حِیَلِ تدلیسیّہ - فریب کی تدبیریں -
دھوکے کی چالیں -
حَیوانات الحَیّہ - جانوران زندہ جیسے
گھوڑے - گدھے - گائے بکریاں وغیرہ
حَیوانات بَرّیّہ - جنگلی جانور
حَیوانات دَرَدا - بے دانت کے جانور
حَیوانات لَبُونہ - دودھ پلانے والے
جانور -
حَیوانات مُجتَرّہ - کترنے والے جانور -

## باب الخاء

خابیہ - (معرب ارامی) خم
خاتَمُ الدّولۃ - سلطنت کی مہر
خاتَم الحکمداریہ خاص - پریوی سیل -
مہر شاہی -
خاتَم رَسمی - سرکاری مہر -
خاتُون - (ع - د) ترکی - لیڈی - بیگم
مڈم - (خواتین) جمع
خادِمُ السّفرہ - ویٹر - کھانا کھلانے والا
ملازم -

خَارِجی - بیرونی -
خَارِجی - (مولد) غیر بورڈر طالب العلم - ڈے سکالر -
خَارِجِیَہ - (ع-م) وہ مدرسہ جس میں بورڈنگ نہ ہو -
خَارِجِیَہ - (ع-م) فارن آفس ممالک غیر کے متعلق محکمہ -
خَارِطَہ - (معرب لاطینی چارتہ) جغرافوی نقشہ جغرافیہ کا نقشہ -
خَارِطَہ / خَرِیْطَہ } جغرافیہ کا نقشہ
خَارُوف - بھیڑ کا بچہ -
خَازِن - خزانچی -
خَازِنُ الْمُلک - لارڈ ٹریژرر - امیر خزانہ
خَاشتُوقَۃ - (ع-د) ترکی چمچہ
خَاشُوقَہ - چمچہ -
خَاطِر - (ع-م) - (۱) تصور - خیال (۲) پاس - لحاظ - (خَوَاطِر) جمع
خَاطِر - (ع-م) آنے والا (خُطَّار) جمع
خَاطِف - عورتوں یا لڑکیوں کو بھگا لے جانے والے -

خَاطِفُ الْبَشَر - انسان کو جبراً لے بھاگنے والا
خَاقَان - (معرب ترکی) مغلوں کے بادشاہ کا لقب -
خَالِصُ الْمَصَارِیْف - محصول یا اخراجات سے بری یا معاف -
خَالِصَہ - شاہی ملک - زمین شاہی - علاقہ شاہی -
خَالِصَہ اُجْرَۃُ الْبَرِیْد - (ع-م) پیڈ محصول ڈاک ادا کیا ہوا -
خَالِی مِنَ الرُّسُوْم - بلا اخراجات - اخراجات سے معاف -
خَام - (۱) ع-م - سوتی کپڑا چھینٹ (۲) معرب فارسی - ناپختہ کچا -
خَان - (معرب فارسی) (۱) دکان - سرائے ہوٹل - (۲) دکاندار
خَانَات - ہوٹلیں - سرائیں -
خَانقَاہ / خَانگَاہ / خَانِقَہ } (معرب فارسی خانگاہ) درویشوں اور زاہدوں کا عبادت خانہ
خَانُم - (معرب ترکی) صاحبہ - لیڈی - خاتون
خَانُوار - گھر - مکان - حویلی -

عَانَة - کالم - عمود -
خَبّاز - نان بائی -
خِبَازَة - نان بائی کا کام
خَبَر رَسْمِی - سرکاری اطلاع -
خِبِرَه - (معرب اندلسی کوبرہ) امس تا بنا
خَبَرِیَّة - خبریں - اطلاعیں -
خُبْز - روٹی
خُبْزٌ اِفْرَنْجِی - (ع-م) پاؤ روٹی - نان پنیہ
خُبْزُ الغُرَاب - جو چھتری کی طرح موسم بارش میں زمین سے اگتے ہیں -
خُبْزٌ بَلَدِی - (ع-م) دیسی روٹی
خُبْزٌ مُعَشَّم - خشک روٹی - خراب روٹی -
خَبِیْر - (ع-م) اکسپرٹ - مُتبصِّر -
خَبِیْر - پیشہ ور - محاسب - ماہر - مبصر -
خَبِیرُ المَخطُوط - اکسپرٹ - ان ہینڈ رائٹنگ خطوط یا تحریرات کی شناخت کا ماہر
خَبِیرٌ قَانُونِی - لیگل ادوائزر - مُقَنِّن
خَبِیص - (معرب سریانی) افروشہ ایک قسم کا حلوا
خَخَام - (م - ترکی) یہودیوں کا راہب
خَدَش - رگڑ - گھسائی -

خُدَمُ القَصْر - افسروں کا محل -
خِدْمَة - (ع-م) نوکری - فرض - افیشل
خِدْمَةُ الدَّولَةِ السِّیَاسِیَّةِ والقَلَمِیَّة - سیول سروس - دیوانی نوکری -
خِدْمَةُ الیَومِیَّة - روزانہ انتظام -
خِدْمَةٌ رَسْمِیَّة - سرکاری فریضہ یا ڈیوٹی
خِدْمَةٌ عَسْکَرِیَّة - فوجی نوکری -
خِدْن - دوست (أَخْدَان) جمع
خِدِیو - (معرب فارسی) شاہ مصر کا لقب جو ترکوں نے ۱۸۶۵ء میں عطا کیا
خُدَیْوِی - (منسوب بہ خدیو) (۱) مالک بادشاہ وزیر (۲) مصر کے سابق حکمران کا خطاب -
خَرَّاج - کلال -
خُرَاج - پھوڑا پھنسی -
خَرَّاط - خرادی
خَرَائِبُ الأَطْلَال - ڈھیر - کھنڈر - تودوں کے ڈھیر
خَرْبُز - (معرب ترکی قارپوز) تربزہ
خُرْطُوس - کارتوس -
خُرْج - (معرب فارسی) خرجین - جوال -

خَرْجُ الجَیب ۔ جیب خرچ ۔
خَرْج کِرایہ وَ بِیمہ ۔ فریٹ اور انشورنس
کا صرفہ
خَرْجَہ ۔ (معرب فارسی خرگاہ) جھروکا ۔
خُرْجَہ ۔ (معرب) پورٹمنٹو ۔ وہ چھوٹا سا تھیلا
جو زین میں ہوتا ہے ۔ خرجین ۔
خَرِجِیّۃُ الشَّیْبَرقۃ ۔ جیب خرچ ۔ پاکٹ منی
خَرْدَق ۔ } (معرب فارسی خوردہ) چھرا ۔
خُرْدُق ۔ } (خرادِق) جمع
خَرْدَل ۔ رائی ۔
خَرْدَلِیَّہ ۔ رائی دان
خُرْدَوات ۔ (معرب فارسی بواسطہ ترکی)
معمولی اسباب تجارت ۔ اشیائے
فروختنی ۔
خُرْدَواتی ۔ } بساطی ۔
خُرْدَواتجی ۔ }
خُرْدَہ ۔ دیکھو (خردق) ۔
خُرْدِیق ۔ (معرب فارسی خوردہ) ایک قسم
کا طعام جو مثل حریرے کے پکایا جاتا ہے
خُرْزُ الظَّہر ۔ ریڑھ کی ہڈی ۔
خَرْزَان ۔ (غالباً یہ ملایا کی زبان ہے)
دیکھو (خیزران) ۔
خَرْزَمَہ ۔ معرب یونانی خرسمنہ ۔ موبر ۔ لوزہ
خَرْزَہ ۔ مہرہ ۔ منکا ۔
خَرْزَہرَہ ۔ درخت کنیر
خَرْسانَہ ۔ سیمنٹ ۔ گچی ۔
خَرِسْتِیان ۔ (معرب کرسچن) عیسائی
خَرِسْتیانَہ ۔ (معرب کرسچیانا) ملک
ناروے کا پائے تخت ۔
خَرْشَف } ایک قسم کی بھاجی
خَرْشُوف }
خَرْطُوش ۔ (معرب انگریزی) کارتوس
خَرْطُوش ۔ تاجروں کے روزانہ فروخت کا
کچا چٹھا ۔
خَرْطُوشہ ۔ کارتوس ۔ ٹوٹا
خَرْطُوم ۔ ملک سوڈان کا پائے تخت ۔
خَرْطَہ }
خارِطَہ } نقشہ
خَرِیطَہ }
خَرْطِیط ۔ (افریقہ کی کسی زبان سے آیا ہے)
کرگدن ۔ گینڈا
خَرْطِیط ۔ پروانہ

خُرْعُوب - نرم شاخ - (خراعیب) جمع
خُرْفان - جمع (خروف) مینڈھا - دُنبہ -
خُرْق - سوراخ -
خَرِق - نادان - احمق
خَرْقَاہ - (معرب فارسی خرگاہ) خیمہ - ڈیرا -
خَرْقَاہہ - (معرب خرگاہ) خیمہ ڈیرا
خَرْقَہ - دیکھو (خرقاہہ) -
خِرْقَہ - عبا - لبادہ -
خَرْکُوش - (معرب فارسی خرگوش) خرگوش -
خُرَّم - (معرب فارسی) خوش تازہ
خُرْدار - ایک وزن جو نو من تیرہ سیر پانچ
چھٹانک ایک تولہ ۸ ماشہ کے برابر ہے -
خُرُوج - چھوٹی چھوٹی باتیں جن سے
وقت ضائع ہوتا ہے -
خُرُوجی - باہر نکلا ہوا - ابھرواں
خُرُوس - پاشنۂ بندوق -
خِروَع - ارنڈ
خِرُوف - دیکھو (خاروف) -
خِرِّیج مَدرسة - کسی مدرسہ کا سند یافتہ
خَرِیر - رقیق شئے کا تھوڑا تھوڑا گرنا -
خَرِیطَہ - (معرب لاطینی چارتا) ممالک کا نقشہ
میاپ - خارطہ -
خَزّ - (معرب فارسی قز) - (اندلسی میں خزج)
ریشم - ریشمی کپڑا -
خِزَام - ڈورا -
خِزَانَةُ السِّلاح - (ع - م) مخزن -
میگزین - گودام - سلاح خانہ
خِزَانَةُ الکُتُب - کتب خانہ
خِزَانَةُ المَلبُوس - کپڑے رکھنے کا
صندوق -
خِزَانہ - سرکاری محکمہ
خِزَانۂ حوائج - توشک خانہ
خَزَرُ العَین - شارٹ سائٹڈ ہونا -
قصیر النظر ہونا -
خَزْرَانِق - (معرب فارسی خوش رنگ یا
خود رنگ) ایک قسم کا سفید کپڑا -
خَزَن - (معرب فارسی) خزانہ
خُزَن دَار - (معرب فارسی) خزانہ دار
خزانچی -
خَزِینَةُ الدَّولة - وہ روپیہ جو گورنمنٹ
کو قرض دیا جائے - کفالت نامجات
سرکاری مثلاً نوٹ جن کا سود اوقات

مقررہ پر ستا ہے پبلک فنڈ۔

**خَزِینَۃُ الْمِیْرِیْ** - سرکاری خزانہ۔ خزانہ عامرہ

**خَزِینَۃٌ عَامَّۃٌ** - خزانہ عامرہ - اکسچکر ٹریژری

**خَزِینَۃٌ مَالِیَّۃٌ** - فینانشل ٹریژری

**خَسَارَۃٌ** - نقصان - ٹوٹا - خسارہ -

**خَسَائِرُ** - نقصانات

**خُسْتَکٌ** - (معرب فارسی خستہ) کسلمندی - نا درست طبیعت -

**خَسْتَہ خَانَہ** - بیمارستان - ہسپتال -

**خُسْرَانٌ** - نقصان - ہلاکت -

**خُسْرَوَانِیْ** - (معرب فارسی) نرم اور باریک ریشم جو بہت عمدہ بنا ہو -

**خَشَّابٌ** - لکڑی والا -

**خُشَّابَۃٌ** - (۱) سگ خانہ - کتا خانہ (۲) حقیر گھر

**خَشَافٌ** - (معرب فارسی خوشاب) مویز انگور جنھیں پانی میں ڈالا ہو -

**خَشَبُ الْبُنْدُقِیَّۃِ** - بندوق کا کندہ

**خُشْتُقٌ** - }
**خَشْتَکٌ** (عوام) } (معرب فارسی) کمر کے قریب کا جیب

**خُشْخَاشْتَہ** - مجوسیوں کا قبرستان

**خُشْکَارٌ** - (معرب فارسی) گیہوں کا کچا آٹا۔ بن چھنا ہوا آٹا۔

**خُشْکُنَانَجْ** - (معرب فارسی خشک نان) مائدہ

**خُشْکُنَانَکْ** - دیکھو (خشکنانج)

**خُصٌّ** - جھونپڑی (خصاص) جمع

**خِصَامٌ** - جھگڑا - خرخشہ - قضیہ

**خَصْیَۃٌ** - توبڑا۔

**خَصْمٌ** - (مولد) کمیشن دینا - قیمت کم کرنا -

**خَصْمٌ** - فریق

**خَصْمُ سکونتو** - سود وغیرہ کی منہائی کرنے کے بعد روپیہ دینا

**خُصُوْصِیٌّ** - (ع م) اسپیشلسٹ - خانگی - نج کا ماہر علم خاص -

**خُصُوْصِیٌّ** - پرائیوٹ - ذاتی

**خُضَارَاتُ الطَّازَۃِ** - ترکاریاں -

**خَضَارَۃٌ** - سبزی - ہریالی -

**خُضَّانٌ** - (معرب فارسی) فراک کوٹ -

**خُضْرَۃٌ** - سبزی - ہریالی -

**خُضَرِیٌّ** - سبزی فروش - کنجڑا

**خَصْمٌ** - کمیشن دینا -

خَط - (ع۔م) گاڑی کی لائن - ریل -
خَطَا - (ضد صواب) جو مقصود کو نہ پہنچا ہے
خِطَاب - (ع۔م) لکچر - تقریر - (خط)
خِطَابَة - (ع۔م) تقریر - اسپیچ -
تقریر کرنے کا علم -
خَطَّاط - خوش نویس
خَطَّاط - منشی - کاتب
خَطُّ البَلَد - حارہ یعنی محلہ -
خَطُّ المُحرِق - آتشبازی کا خط
خَطُّ الرُّجوع - واپس ہونے کا خط
خَطُّ السِّکَّہ (ع۔م) ریل کی سڑک
خَطُّ الشَّاقُول - ساقول کا سوت - پلم لائن
خَطُّ الشَّرِیف - نوشتہ سلطانی
خَطُّ الطُّوَالِی - سیدھی راہ -
خَطُّ المُوَاصَلَہ - حمل ونقل کا راستہ
خَطُّ السَّتَار - اونچی دیوار - پیراپٹ
خَطُّ النَّظَر - حدِ نظر -
خُطبَةُ الرِّیَاسَة - پریسیڈنشل اسپیچ -
خُطبَة شِروانِیَة - فصیح و بلیغ اسپیچ -
خُطبَہ - لکچر - اسپیچ - تقریر - وعظ - گفت گو
درس - (خُطَب) جمع

خُطبَہ غَرَّا - فصیح خطبہ - فصیح تقریر
خَطِّ ثُلُث - خط شکستہ
خَطَر - خبر
خَطِّ رَسمی - سرکاری مراسلہ -
خَطِّ رَفِیع - خوش خط
خَطِّ شَرِیف - فرمان سلطانی -
خَطفُ البَنَات - لڑکیوں کو بھگا لیجانا -
خط قبطی - مصر کا قدیم خط
خط مُزدَوِج - دہری لکیر
خط مُنحَنِی - مڑی ہوئی یا خمیدہ لکیر
خُطُوط - جمع (خَط) راہ
خُطوَہ - قدم - رفتار - (خَطَاوِی) جمع
خُطَّہ - (ع۔م) پالیسی روشن -
خَطّ ہمایونی - سلطان روم کا فرمان
خَطِیب - مقرر - اسپیکر
خَفتَان - (معرب فارسی خفتان) ایک
قسم کا جبہ جو لڑائی کے وقت پہنتے ہیں -
فراک کوٹ (ترکی) قلماتی
خَفرِ کَبِیر - صدر ہراول -
خَفض - پست کرنا
خَفِیر - گارڈمن -

